

رئیس المناظرین حجۃ اللہ فی الارض

# حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ

## حیات و خدمات

## حالیہ قضیہ


متکلم اسلام مولانا محمد الیاس گھمن حفظہ اللہ



مکتبہ دار الایمان

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | ________ | رئیس المناظرین حجۃ اللہ فی الارض حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ حیات وخدمات حالیہ قضیہ |
| تالیف | ________ | مولانا محمد الیاس گھمن حفظہ اللہ |
| تاریخ اشاعت | ________ | اکتوبر 2024 |
| بار اشاعت | ________ | اوّل |
| تعداد اشاعت | ________ | 1100 |
| ناشر | ________ | مکتبہ دارالایمان |

مکتبہ دارالایمان (رجسٹرڈ)

0321-6353540

www.ahnafmedia.com

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست

## فتنوں کا علمی تعاقب



## معاصر علمائے حق کی نظر میں

## حضرت اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ اور میں



## ﴿حالیہ قضیہ﴾



## عبد الواجد لطیف صاحب کا استفتاء

## مولانا عبد الباری فاروقی حفظہ اللہ مہتمم دار المبلغین لکھنؤ، انڈیا کا رجوع



## مفتی صدام حسین لدھیانوی حفظہ اللہ مفتی اعظم پنجاب، انڈیا کا رجوع



## مفتی مختار اللہ حقانی حفظہ اللہ دار الافتاء دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کا رجوع



## سلسلہ خطوط برائے اظہار تشکر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیشِ لفظ

نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ اَمَّا بَعۡدُ!

اسلام کو دیگر ادیانِ عالم میں جہاں اپنے واضح، مدلل اور معتدل عقائد و نظریات کے ذریعے برتری حاصل ہے، وہاں یہ تاریخی حقیقت بھی اسی دین کی خصوصیت ہے کہ اللہ نے اسے ہر دور میں ایسی عبقری شخصیات عطا کی ہیں جن کا وجودِ مسعود بذاتِ خود اس دین کی حقانیت پر ایک نا قابلِ تردید دلیل کی حیثیت رکھتا ہے۔ دلائل و حقائق کی روشنی میں اسلام کی حقیقی صورت "مسلکِ اہل السنۃ والجماعۃ" ہے، چنانچہ اسلام کی یہ خصوصیت ہمیں اس مسلک میں کامل طور پر نظر آتی ہے۔ ماضی قریب کی شخصیات میں سے مسلکِ اھل السنۃ والجماعۃ کی حقانیت پر مبنی ایک دلیل رئیس المناظرین، حجۃ اللہ فی الارض، حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ کی ہے۔ آپ پر اللہ کریم اپنی کروڑھا رحمتیں نازل فرمائے۔

اللہ تعالیٰ نے نبوت کے عظیم مشن پر ثابت قدم رکھنے کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو تسلی دیتے ہوئے گزشتہ انبیاء کرام علیہم السلام کا تذکرہ فرمایا۔ قرآن کریم میں ہے:

﴿وَکُلًّا نَّقُصُّ عَلَیۡکَ مِنۡ اَنۡۢبَآءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِہٖ فُؤَادَکَ ۚ وَجَآءَکَ فِیۡ ہٰذِہِ الۡحَقُّ وَمَوۡعِظَۃٌ وَّذِکۡرٰی لِلۡمُؤۡمِنِیۡنَ (۱۲۰)﴾

(سورۃ ھود:120)

ترجمہ: اور (اے پیغمبر) گزشتہ پیغمبروں کے واقعات میں سے وہ سارے واقعات ہم تمہیں سنا رہے ہیں جن سے ہم تمہارے دل کو تقویت پہنچائیں۔ اور ان واقعات کے ضمن میں تمہارے پاس جو بات آئی ہے وہ خود بھی حق ہے اور تمام مومنوں کے لیے نصیحت اور یاددہانی بھی ہے۔

اس سے ایک اصول سمجھ میں آیا کہ نبی کے دل کو مضبوط رکھنے کے لیے انبیاء کرام علیہم السلام کے واقعات بیان ہوتے ہیں اور امتیوں کے دل کو مضبوط رکھنے کے لیے امتیوں کے احوال و واقعات بیان کیے جاتے ہیں۔

اس اصول کے پیش نظر احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے مشن پر کام کرنے والوں کے لیے ان مشائخ اور علماء

کا تذکرہ تقویت قلبی کا باعث بنتا ہے جو اس میدان کے رہنما ہوں۔ رئیس المناظرین، حجۃ اللہ فی الارض حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ احقاق حق اور ابطال باطل کے میدان کے شاہسوار ہیں۔ ان کی حیات کے چند گوشے پیش خدمت ہیں۔ مزید یہ کہ حال ہی میں چند لوگوں نے ان کی شخصیت کو مجروح کرنے کی سازش کی اور اللہ کے کرم سے ہم نے ان کی اس سازش کو ناکام بنایا۔ زیر نظر کتاب انہی احوال وواقعات پر مشتمل ہے۔

ترتیب یہ ہے کہ پہلے حصے میں حضرت رحمہ اللہ کا خاندانی تعارف، علمی کمالات، احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے مقدس فریضے کی انجام دہی، امتیازی اوصاف، نمایاں خدمات، معاصر علماء کے آراء و تاثرات، حضرت سے شرف تلمذ، استفادہ، میری فکری و نظریاتی وابستگی اور اس کے نتائج وافکار۔

جبکہ دوسرے حصے میں حضرت کے بارے عبدالواجد لطیف صاحب کا استفتاء، دارالعلوم دیوبند کا جواب، دیگر شخصیات و جامعات کی تائید، حقائق پر مبنی مرکز اھل السنۃ والجماعۃ سرگودھا کا فتویٰ، اس کی بنیاد پر دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کا جواب، حضرت اکاڑوی رحمہ اللہ کو دارالعلوم دیوبند کا خراج تحسین، دیگر جامعات و شخصیات کا رجوع، عکسی دستاویزی ثبوتوں کے ساتھ۔

غرض یہی ہے کہ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کا بابرکت تذکرہ کریں تاکہ ہمیں اس میدان میں قلبی قوت نصیب ہو۔ اور ان پر ہونے والے اعتراضات کو دلائل اور حقائق کی قوت سے دور کریں۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اس کتاب کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور امت مسلمہ کے لیے اس کتاب کو نافع بنائے۔ منصف مزاج لوگوں کے لیے مینارہ حق بنائے۔ معاندین کے لیے قبولِ حق کا ذریعہ بنائے۔

آمین بجاہ النبی الکریم، صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وازواجہ اجمعین۔

محتاجِ دعا

محمد الیاس گھمن

استنبول، ترکیہ

11.09.2024

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## ولادت اور خاندانی پسِ منظر:

آپ 4 اپریل 1934ء بمطابق 18 ذوالحج 1352ھ کو ہندوستان ریاست "بیکانیر" کے علاقے "گنگا نگر" میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد کا نام میاں "ولی محمد" جبکہ دادا کا نام "میاں پیر محمد" تھا۔ آپ کا خاندان "جالندھر" کی ایک نواحی بستی "بستی غزاں" کا رہائشی تھا۔ قیامِ پاکستان کے بعد آپ کے والد محترم ہجرت کر کے اوکاڑہ شہر کے چک نمبر 4 R / 1 تشریف لائے اور کچھ عرصے بعد چک 2 L / 55 منتقل ہو گئے۔

آپ کے والدِ محترم "سلسلۂ نقشبندیہ" سے منسلک ایک صوفی منش انسان تھے۔ آپ کا تعلقِ بیعت و اصلاح مولانا سید شمس الحق صاحب رحمہ اللہ سے تھا۔ انہی کے حکم پر ہی آپ کا نام "محمد امین" رکھا گیا۔ آپ کی والدہ ماجدہ عائشہ بی بی ایک نیک سیرت اور تہجد گزار خاتون تھیں جو گاؤں کے بچوں کو قرآنِ پاک پڑھایا کرتی تھیں۔

## تحصیلِ علم:

1948ء میں آپ نے ایم بی ہائی سکول اوکاڑہ سے مڈل پاس کیا۔ اپریل 1950ء میں اسی سکول سے میٹرک کا امتحان پاس کیا۔

## غیر مقلدیت سے حنفیت کی طرف:

میٹرک کا امتحان پاس کرنے کے بعد آپ نے غیر مقلدین کے مدرسہ دار الحدیث میں داخلہ لیا اور غیر مقلد عالم عبد الجبار کھنڈیلوی سے احادیث کی کچھ کتابیں پڑھیں۔ غیر مقلدین کے پاس پاس پڑھنے کی وجہ سے احناف پر اعتراضات آپ کا محبوب مشغلہ تھا۔ بالآخر آپ کے والدِ بزرگوار کی دعائیں رنگ لائیں اور آپ غیر مقلدیت سے تائب ہو کر دوبارہ حنفیت کی طرف لوٹ آئے۔ واقعہ یہ پیش آیا کہ 1953ء میں آپ نے اوکاڑہ میں علامہ محمد انور شاہ کاشمیری رحمہ اللہ کے تلامذہ؛ مولانا عبد الحنان اور مولانا عبد القدیر رحمہا اللہ کے آنے کی خبر سنی تو آپ حنفیت پر اعتراضات کی غرض سے ان کی خدمت میں حاضر ہوئے لیکن چونکہ قدرت کچھ اور طے کر چکی تھی، لہٰذا آپ کو اس

حاضری سے نہ صرف اعتراضات کے تشفی بخش جوابات حاصل ہوئے بلکہ غیر مقلدیت کے جراثیم بھی آپ کی طبیعت ومزاج سے زائل ہوگئے۔

بعد ازاں آپ نے انہی حضرات سے سلسلۂ تلمذ جوڑا اور مولانا ضیاء الدین رحمہ اللہ کے مدرسہ جامعہ محمودیہ عید گاہ اوکاڑہ میں داخلہ لے کر دینی تعلیم مکمل فرمائی۔ ان حضرات کے علاوہ آپ نے مولانا عبد الحمید سیتاپوری رحمہ اللہ (فاضلِ دارالعلوم دیوبند) اور مولانا محمد حسین رحمہ اللہ (فاضلِ مظاہر العلوم سہارنپور) سے بھی خوب علمی استفادہ فرمایا۔

## میدانِ عمل میں:

1956ء میں آپ نے ستلج کاٹن ہائی سکول اوکاڑہ میں بطور عربی اسلامی ٹیچر تدریس کا آغاز فرمایا۔ اس کے ساتھ ساتھ آپ نے اپنے گاؤں میں اہلِ علاقہ کی اعتقادی، عملی اور اخلاقی اصلاح کے لیے درسِ قرآن کا سلسلہ بھی شروع فرمایا جس کے خوشگوار اثرات مرتب ہوئے۔ اسی دوران آپ کی مناظرانہ زندگی کا بھی آغاز ہوا۔ فتنوں کے علمی تعاقب میں عیسائیت، قادیانیت اور رافضیت آپ کے اس دور کے ترجیحی عنوانات تھے۔

## امام الاولیاء سے تعلقِ بیعت واصلاح:

1961ء میں آپ امام الاولیاء حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ کے حلقۂ ارادت واصلاح میں داخل ہوئے۔ اس کا پسِ منظر یہ ہے کہ آپ نے ایک مرتبہ مجلہ خدام الدین میں حضرت رحمہ اللہ کا ایک ملفوظ پڑھا کہ جب دل کی آنکھیں کھل جاتی ہیں تو آدمی حلال وحرام میں تمیز کر سکتا ہے۔ آپ کی طبیعت چونکہ مناظرانہ تھی، اس لیے آپ نے امتحان لینے کی ٹھانی اور ایک تھیلے میں حلال وحرام پھل ملا کر اپنے سکول کے چند ساتھیوں کے ساتھ لاہور جا پہنچے۔ وہاں جا کر جب آپ نے انہیں حضرت کی خدمت میں بطور ہدیہ پیش کیا اور بیعت کی درخواست کی تو حضرت لاہوری رحمہ اللہ نے جواب دیا:

"بیعت کرنے کے لیے آئے ہو یا امتحان لینے کے لیے؟"

یہ کہہ کر انہوں نے تھیلے کو کھولا اور تمام پھلوں میں حلال وحرام الگ الگ فرما دیے۔ اس کھلی کرامت کے مشاہدے نے آپ کو حضرت لاہوری رحمہ اللہ کا گرویدہ بنا دیا اور آپ حضرت کے دستِ حق پرست پر بیعتِ سلوک

فرما کر ہی واپس ہوئے۔ بیعت کا یہ تعلق جلد ہی قربِ شیخ کی اعلیٰ منازل طے کر گیا اور آپ پر حضرت لاہوری رحمہ اللہ کی توجہات و عنایات دوچند ہو گئیں۔ حضرت ہی کے حکم پر آپ نے انجیلِ برناباس کا ایک مبسوط مقدمہ لکھا جسے حضرت نے بھرپور تائید و تحسین سے نوازا۔

حضرت لاہوری رحمہ اللہ کی وفات کے بعد آپ قائدِ اہلِ سنت حضرت مولانا قاضی مظہر حسین رحمہ اللہ سے بیعت ہوئے اور آخر دم تک ان سے اصلاح وارشاد کا سلسلہ جاری رکھا۔ حضرت کو بھی آپ پر بھرپور اعتماد تھا۔ اسی اعتماد کا نتیجہ ہی تھا کہ 1987ء میں مولانا قاضی مظہر حسین رحمہ اللہ نے آپ کو حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے منکرین کے خلاف تحریک خدام اہل السنت کا نامزد مناظر مقرر فرمایا۔

## غیر مقلدیت کے علمی تعاقب پر خصوصی توجہ:

مناظرانہ زندگی کے ابتدائی چند سالوں میں آپ کی فراست و ذکاوت اس بات کا ادراک کر چکی تھی کہ عصرِ حاضر کے تمام فتنوں کی بنیاد فتنۂ غیر مقلدیت اور اسلاف و اکابر پر عدم اعتماد ہے۔ 1977ء کے بعد سے آپ نے اپنی تمام تر صلاحیتوں کو اس فتنے کی سرکوبی کے لیے وقف کر دیا اور غیر مقلدیت کا علمی محاسبہ آپ کا ترجیحی عنوان بن گیا۔ آپ رحمہ اللہ نے تادمِ وفات پاکستان بھر میں غیر مقلدین سے کثیر تعداد میں فیصلہ کن مناظرے فرمائے اور ان کے چوٹی کے مناظرین کو بار بار شکستِ فاش دی۔

نیز آپ نے کراچی تا پشاور مختلف مدارسِ دینیہ میں طلباء کو مسلک اھل السنۃ والجماعۃ کے عقائد و نظریات اور مسائل واحکام کی حقانیت کو اصولوں اور دلائل کی روشنی میں سمجھایا۔ ساتھ ساتھ مناظرانہ اصولوں کے پیش نظر غیر مقلدیت کے گمراہ کن نظریات و مسائل پر خصوصی اسباق و دروس بھی ارشاد فرمائے اور ملک کے طول و عرض میں اس موضوع پر کام کے اہل افراد کی ایک بڑی کھیپ تیار فرمائی۔

## تدریسی خدمات:

آپ نے زندگی کا بیشتر حصہ بطور سکول ماسٹر ملازمت کی۔ اس ملازمت کے بارے میں آپ کا یہ کہنا تھا کہ آسان اور کم وقت کا کام ہونے کی وجہ سے اس میں مجھے مطالعہ و مناظرہ اور دیگر علمی مشاغل کے لیے بہت فرصت مل جاتی ہے۔ بعد میں جانشینِ حضرت بنوری رحمہ اللہ؛ حضرت مولانا احمد الرحمٰن صاحب رحمہ اللہ اصرار کر کے آپ کو

جامعۃ العلوم الاسلامیہ بنوری ٹاؤن کراچی لے آئے جہاں آپ نے کچھ عرصہ طلبہ کو مناظرہ اور ردِ فرقِ باطلہ میں تخصص کرایا۔ کراچی کی آب و ہوا ناموافق ہونے کی وجہ سے آپ نے جامعہ سے اجازت لی اور ناظمِ اعلیٰ وفاق المدارس العربیہ پاکستان حضرت مولانا محمد حنیف جالندھری حفظہ اللہ کے اصرار پر جامعہ خیر المدارس ملتان تشریف لائے۔ یہاں آپ نے زندگی کے آخری آٹھ سال "تخصص فی الدعوۃ والارشاد" کے نام سے طلباء وعلماء کو اپنے علوم و افادات سے مستفید فرمایا۔

نوٹ: ماضی وحال میں بعض لوگوں کی جانب سے آپ پر یہ الزام لگایا گیا کہ آپ کوئی باقاعدہ عالمِ دین نہیں تھے، بلکہ آپ کی حیثیت محض ایک پرائمری سکول ماسٹر کی تھی۔ لیکن اس الزام کی آپ کے علمی و تحقیقی تعاقب سے بوکھلا کر اپنی رسوائی پر پردہ ڈالنے سے زیادہ کچھ حیثیت نہیں ہے۔

ہم پہلے ہی یہ بات بیان کر چکے ہیں کہ آپ نے علامہ محمد انور شاہ کاشمیری رحمہ اللہ کے تلامذہ سے باقاعدہ سبقاً سبقاً دینی تعلیم حاصل کی تھی۔ اسی طرح چوٹی کے اکابر ومعاصر اہلِ علم حضرات کا (جن کی تصریحات آگے آ رہی ہیں) آپ کی علمی فوقیت، مطالعے کی وسعت و کثرت، مجتہدانہ بصیرت ومہارت کا ببانگِ دہل اعتراف کرنا اس بات کا قوی ثبوت ہے کہ آپ کس پائے کے عالمِ دین تھے۔

# چند خصائص و امتیازات

## سادہ طرزِ زندگی:

آپ کا طرزِ زندگی انتہائی سادہ اور بے تکلف تھا۔ اکثر کرتہ و تہبند زیبِ تن فرماتے۔ ناواقف شخص آپ کو دیکھ کر اندازہ نہیں کر سکتا تھا کہ یہ کوئی بڑے عالمِ دین ہیں۔ آپ کی رہائش بھی گاؤں کے سادہ گھر میں تھی۔ آپ کی زندگی کا کثیر حصہ تقریر و مناظرہ کی خاطر اسفار میں گزرا لیکن آپ کبھی بھی اپنے کسی میزبان پر بوجھ نہیں بنے اور نہ ہی آپ نے کبھی ان کے سامنے کوئی شرائط و مطالبات رکھے اور سہولیات و مراعات کی فرمائش کی۔

## تحمل وبردباری:

تحمل وبردباری ایک مناظر کے لیے انتہائی ضروری چیز ہے۔ آپ اس دولت سے بھی خوب مالا مال تھے۔ کئی مرتبہ مخالفین آپ پر گھٹیا ترین الزامات لگاتے، دورانِ مناظرہ بدتمیزی و بدکلامی کا مظاہرہ کرتے اور آپ کو طیش دلانے کی کوشش کرتے لیکن آپ کبھی ایسے کسی جال میں نہیں آئے۔ ایک خوشگوار و لآویز مسکراہٹ آپ کی شخصیت کی پہچان تھی۔

## اعتدال:

ساری زندگی فرقِ باطلہ کے رد میں گزارنے کے باوجود آپ کی شخصیت میں اعتدال کا عنصر کامل طور پر موجود تھا۔ فقہ حنفی کے لاجواب وکیل ہونے کے باوجود ائمہ ثلاثہ کو ماجور سمجھتے، ان کے احترام کو واجب اور ان کے خلاف بدگمانی و بدزبانی کو جرمِ عظیم قرار دیتے تھے۔ آپ کا مؤقف یہ تھا کہ جس علاقے میں جس امام کی فقہ متواتر طریقے پر رائج ہو، وہاں دوسری فقہ کی دعوت نہیں دینی چاہیے۔

ایک مرتبہ کچھ افریقی طلباء حنفیت کے حق میں آپ کے دلائل سے متاثر ہو کر حنفی ہونے کے لیے آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے لیکن آپ نے انہیں تنبیہ فرمائی اور اپنے علاقوں میں اپنے ہی مذاہب پر قائم رہنے کا مشورہ دیا۔ آپ کی معتدل شخصیت کا اندازہ اس بات سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ آپ کبھی بھی ردِ رفض کے نام پر ناصبیت، ردِ ناصبیت کے نام پر رافضیت، ردِ بدعات کے نام پر انکارِ حیاتِ انبیاء علیہم السلام اور اکابر بیزاری اور ردِ مماتیت وغیر

مقلدیت کے نام پر بدعت و اہلِ بدعت کے لیے نرم خوئی کا شکار نہیں ہوئے۔ یہی معتدل مزاج آپ نے اپنے متعلقین و تلامذہ میں منتقل فرمایا۔

## اخلاص وللٰہیت:

آپ اکابر و اسلاف کے بے مثال اخلاص، للٰہیت اور مقصد و مشن سے لگن کا کامل نمونہ تھے۔ آپ نے کبھی اپنی بیش بہا دینی خدمات کو دولت و شہرت یا منصب و مفاد کے حصول کا ذریعہ نہیں بنایا۔ کام کرنے والوں کی ہر ممکن علمی، تحقیقی، اخلاقی، سماجی اور مالی مدد اور حوصلہ افزائی فرماتے۔ آپ نے کبھی بھی اپنے وہبی علوم کی اشاعت میں بخل سے کام نہیں لیا، حتیٰ کہ آپ کسی کے مطالبے پر بھی اپنی یادداشتیں، نوٹس، حواشی اور حاصلِ مطالعہ بلا تامل فوٹو کاپی وغیرہ کے لیے دے دیتے تھے۔

## وسعتِ مطالعہ:

مطالعہِ کتب آپ کا محبوب مشغلہ تھا۔ آپ کے مطالعے کی وسعت، کثرت اور سرعت کے اکابر و معاصر سب قائل تھے۔ آپ کا دلائل و عبارات اور حوالہ جات کا استحضار اہلِ علم کو ورطہِ حیرت میں ڈال دیتا تھا۔ آپ اہم کتب کا بیسیوں بار مطالعہ کرتے اور ان پر جابجا نوٹس اور حواشی درج فرماتے۔ اس کا اندازہ اس سے لگا سکتے ہیں کہ آپ خود فرماتے ہیں: میں نے صحیح البخاری کا بالاستیعاب بتیس (32) مرتبہ، سنن ابن ماجہ کا ساٹھ (60) مرتبہ مطالعہ کیا۔ آپ کی زیرِ مطالعہ ہر کتاب کے ابتدائی خالی صفحات پر آپ کی اپنی مرتب کردہ اہم مضامین، ابحاث، نکات اور حوالہ جات کی فہرست ہوا کرتی تھی۔

آپ کے صاحب زادے عزیزم محمد معاویہ صفدر نے آپ رحمہ اللہ پر ماہنامہ الخیر کی خصوصی اشاعت میں ان کتابوں کے نام مع جلدوں کی فہرست جاری کی ہے جن کی تعداد 753 بنتی ہیں۔ ان میں کئی کتب ایسی بھی ہیں جو (16 سے 17) جلدوں پر مشتمل ہیں۔ جنہیں مجموعی طور پر ایک کتاب شمار کیا گیا ہے۔

نوٹ: یہ وہ کتابیں ہیں جو حضرت کی اپنی تھیں۔ باقی دینی جامعات کی لائبریریوں میں کتنی کتب کا مطالعہ کیا ہے وہ اس سے الگ ہیں۔

## جامع الاوصاف شخصیت:

حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی زندگی کے متعدد نمایاں پہلو ہیں جن پر بہت سارے اصحاب علم وفضل اور آپ کے عقیدت مندوں نے لکھا ہے اور لکھ رہے ہیں۔ علم، حکمت، موعظت، تبلیغ، تحقیق، تقریر، تحریر، اخلاص، تقویٰ، ورع، خشیت، للّٰہیت، بے نفسی، تواضع، انکساری، خوش اخلاقی، ملنساری، صلہ رحمی، ادب، حیاء، وقار اور دیگر بہت ساری عمدہ صفات آپ کے وجود میں موجزن تھیں۔

آپ کی زندگی پر لکھنے والے آپ کی کسی بھی عمدہ صفت کا انتخاب کر سکتے ہیں اور حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی "عملی زندگی" خود اس موضوع کا عنوان بن سکتی ہے لیکن آپ کی زندگی کا مرکزی اور بنیادی نقطہ جس پر بہت کم توجہ دی گئی وہ "علمی وروحانی کمالات" کا ہے۔ آپ بے مثال محقق، مبلغ، واعظ، داعی اور لاجواب مناظر تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ عوام الناس بلکہ بعض علماء بھی آپ کی مرکزیت میں سے صرف "مناظرانہ" جز سے واقفیت رکھتے ہیں۔ حالانکہ اگر انصاف سے کام لیا جائے، آپ کی ہمہ جہتی اور مجموعہ صفات کو دیکھ لیا جائے تو آپ کی زندگی کا ہر گوشہ ہمیں روشن دکھائی دیتا ہے اور اپنی طرف دعوت عمل دے رہا ہے۔

اللہ کریم نے حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کو وہ سب کچھ نصیب فرمایا جس کی انہیں اس میدان میں ضرورت تھی یعنی تدبر، معاملہ فہمی، قوت دلیل، دور اندیشی، فراست، حکمتِ عملی، حق گوئی، دیدہ دلیری، جوانمردی، دین کا صحیح علم، دین کا درد اور اس کی اشاعت وتحفظ۔ آپ کی مجلس میں شریک ہونے والے اس بات پر گواہ ہیں کہ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کے جچے تلے الفاظ، عام فہم اور جامع مانع تعبیرات، قوت استدلال اور مضبوط گرفت آپ کی فہم و ذکاء، جودتِ علم، بصیرت وفراست، پختگی ورسوخ اور بیدار مغزی کا آئینہ تھا۔ آپ جس مسئلے پر بھی قلم اٹھاتے یا لب کشائی فرماتے تو اس کا حق ادا فرما دیتے۔

## علمی وروحانی خدمات کا دائرہ:

حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ بھی ادب کے خوگر تھے۔ اپنے شیخ امام الاولیاء شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ کے مزاج ومشن کے امین تھے۔ حضرت اوکاڑوی کی زندگی کا بہت بڑا حصہ دین کی اشاعت اور تحفظ میں گزرا ہے۔ خدا تعالیٰ کی وحدانیت، نبوت اور ختم نبوت، اہل بیت کرام رضی اللہ عنہم کی مودت، صحابہ کرام رضی

اللہ عنہم کی محبت کا پرچار، قرآن کی معتبر تفسیر و تشریح، احادیث مبارکہ کی دل نشین اور عام فہم تفہیم، ضروریات دین اور ضروریات اہل السنت کا برملا اظہار، امام اعظم فی الفقہاء نعمان بن ثابت ابو حنیفہ رحمہ اللہ کی تقلید، اولیاء کی اطاعت اور ان کی تعلیمات پر عمل کا جذبہ، صحیح عقائد و نظریات اور مسائل، اتباع سنت، صحیح دین، ایمانیات واعمال کا پرچار اور اس کے ساتھ ساتھ، شرک و کفر کی بیخ کنی، منکرین عصمت انبیاء اور قادیانی فتنے کی سرکوبی، فتنہ خارجیت، دشمنان صحابہ کا علمی محاسبہ، حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے منکرین کے وساوس و تلبیسات کا محققانہ محاسبہ، منکرین ائمہ، فقہاء و محدثین کا علمی جائزہ، رسوم، رواج، خرافات کا قلع قمع، الحاد، زندقہ اور بدعات کا خاتمہ۔ حضرت کی زندگی کا خلاصہ ہے۔

## عام فہم اسلوب:

آپ کی تقریر و تحریر کا اسلوب اس قدر آسان اور عام فہم ہوتا تھا کہ ٹھیٹھ علمی دلائل اور دقیق اختلافی مسائل ایک معمولی پڑھے لکھے بلکہ ان پڑھ آدمی کو بھی بآسانی سمجھ آجاتے تھے۔ کئی بار ایسا بھی ہوا کہ آپ نے بعض ان پڑھ حضرات کو چند گھنٹے تیاری کرائی اور انہوں نے اہلِ باطل کے علماء و مناظرین کو لاجواب کر دیا۔

## حاضر جوابی:

حاضر جوابی میں آپ کا کوئی ثانی نہیں تھا۔ مشکل سے مشکل اور نئے سے نئے اعتراض کا جواب ایسا فی البدیہ دیتے کہ معترض و سامعین سبھی ششدر رہ جاتے۔ آپ کی حاضر جوابی کے کئی واقعات "علمی معرکے اور مجلسی لطیفے" نامی کتاب میں دیکھے جاسکتے ہیں۔

# فتنوں کا علمی تعاقب

## احقاقِ حق وابطالِ باطل کے مقدس فریضے کی انجام دہی:

اس بات میں شک کی گنجائش نہیں کہ احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے میدان میں حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی تحریرات و تقریرات سند کا درجہ رکھتی ہیں۔ جن کو دیکھ کر اور سن کر ایک منصف مزاج صاحبِ علم کو اس بات کا یقین ہو جاتا ہے کہ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کو احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے مقدس علم پر کس قدر مہارت تھی: موضوع مناظرہ، تنقیح دعویٰ، شرائط وضوابط، دلائل وبراہین اور دلائل کو پیش کرنے کا عام فہم انداز۔ اس کے ساتھ ساتھ جواب دعویٰ اور فریق مخالف کی استدلالی کمزوریوں پر عالمانہ گرفت، شکوک وشبہات کا ازالہ۔ بلکہ یوں کہیے کہ ایک کامیاب محقق مناظر کی تمام تر خوبیاں حضرت کی ذات میں سمٹی ہوئی تھیں۔

## عیسائیت کا علمی محاسبہ:

قیامِ پاکستان کے بعد کئی عیسائی مشنریاں ملک بھر میں سرگرم تھیں۔ ان کے خلاف جو علماء علمی میدان میں اترے، ان میں آپ کی شخصیت نمایاں تھی۔ خود آپ کے گاؤں میں عیسائیوں کی بہت بڑی تعداد تھی جس کی وجہ سے آپ اس میدان میں داخل ہوئے۔

آپ نے شاہدرہ (لاہور) میں تحریفِ انجیل کے موضوع پر ایک فیصلہ کن مناظرہ کیا جس کے احوال آپ مجالس ودروس میں سنایا کرتے تھے۔ اس کے علاوہ بھی آپ نے مختلف مناظروں، بیانات، دروس اور مضامین کی شکل میں عیسائیت کا خوب علمی تعاقب کیا۔ آپ کی بدولت کئی افراد وخاندان عیسائیت سے توبہ کر کے مشرف بہ اسلام ہوئے اور کئی دیہاتوں سے عیسائیت کے تبلیغی اثرات کا خاتمہ ہوا۔

عیسائیت کے علمی تعاقب میں مہارت کا اندازہ اس بات سے بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ آپ کے مرشد، امام الاولیاء حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ نے آپ کو انجیل برنباس (انجیل کا وہ حصہ جو کئی صدیوں بعد دریافت ہوا، اس میں موجودہ عیسائیت کے بہت سے من گھڑت عقائد وافکار کے خلاف مواد موجود ہے۔) کا مقدمہ لکھنے کا حکم فرمایا جس کی تعمیل میں آپ نے ایک تفصیلی اور جاندار مقدمہ تحریر کیا، جو "تجلیاتِ صفدر" جلد ہفتم میں موجود ہے۔

آپ نے اکیس جلدوں پر مشتمل عیسائیت کے خلاف کتاب تحریر فرمائی۔ اس کی پہلی قسط ہفت روزہ خدام الدین میں شائع ہوئی تو مولانا غلام غوث ہزاروی رحمہ اللہ نے یہ کتاب (بصورت مسودہ) آپ سے طلب کی۔ بد قسمتی سے حضرت ہزاروی رحمہ اللہ سے وہ کتاب کسی نے چوری کر لی۔

## قادیانیت کا علمی تعاقب:

آپ کے گاؤں اور ارد گرد کے دیہاتوں میں عیسائیت کے ساتھ ساتھ قادیانیت کا فتنہ بھی موجود تھا۔ اس لیے آپ نے ابتداء ہی سے اس فتنے کے تعاقب پر خصوصی توجہ دی۔ آپ کے ابتدائی مناظرے قادیانیوں ہی سے ہوئے جن کی بدولت بہت سے افراد کے ایمان وعقائد محفوظ ہوئے۔ اس سلسلے میں آپ 1980ء میں پتوکی کے مقام پر ہونے والے مناظرے کا اکثر ذکر فرماتے تھے جس میں قادیانی مناظر کو بھی مرزا قادیانی کے گالی باز اور فحش گو ہونے کا اعتراف کرنا پڑا تھا۔ نیز آپ نے قادیانیت کے علمی تعاقب پر کئی مضامین بھی تحریر فرمائے جو "تجلیاتِ صفدر" میں موجود ہیں۔

## رافضیت کا علمی تعاقب:

رافضیت اسلام کی پہلی صدی میں جنم لینے والا وہ خطرناک فتنہ ہے جو آج تک مسلمانوں کے ایمان کو مجروح کرنے کے مشن میں مصروف ہے۔ ماضی و حال کے علمائے حق کی طرح آپ نے بھی اس فتنے کا تحریر و تقریر کی صورت میں خوب تعاقب کیا۔ آپ نے ملک کے طول و عرض میں صحابہ کرام اور اہلِ بیتِ عظام رضی اللہ عنہم اجمعین کے فضائل و مناقب بیان کیے، ان پر وارد ہونے والے شبہات واعتراضات کے جوابات دیے اور اپنے دروس واسباق کے ذریعے اس فتنے کے خلاف کام کرنے والے افراد تیار فرمائے۔

## یزیدیت کا علمی تعاقب:

قیامِ پاکستان کے بعد جب بعض افراد نے ردِ رفض میں غلو کا شکار ہو کر مدحِ یزید کا بیڑا اٹھایا اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مناقب و مقام میں افراط کا شکار ہوئے تو کچھ لوگ تحقیق کے نام پر ان سے متاثر ہونے لگے آپ نے ان کا بھی بھرپور علمی محاسبہ فرما کر اھل السنۃ والجماعۃ کے مسلکِ اعتدال کی حفاظت فرمائی۔ تجلیاتِ صفدر اور

تریاق اکبر بزبان صفدر کی پہلی جلد میں اس فتنے کے علمی تعاقب میں لکھے جانے والے آپ کے مضامین موجود ہیں۔

## غیر مقلدیت کا علمی تعاقب:

غیر مقلدیت کا علمی تعاقب آپ کا خاص عنوان تھا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ آپ انکارِ تقلید اور سلف بیزاری کو سارے فتنوں کی جڑ قرار دیتے تھے۔ آپ نوجوانی میں کافی عرصہ انکارِ تقلید کی دلدل میں گزار چکے تھے، پھر علامہ محمد انور شاہ کاشمیری رحمہ اللہ کے تلامذہ؛ مولانا عبد القدیر اور مولانا عبد الحنان رحمہما اللہ کی بدولت آپ حنفیت کی طرف واپس آئے جس کی تفصیل آپ کے رسالہ ”میں حنفی کیسے ہوا؟“ میں موجود ہے۔ آپ نے غیر مقلدیت کے علمی تعاقب میں تحقیقی مباحث کو جِدّت بخشی۔ مثلاً آپ نے غیر مقلدین کی ”تاریخ“، ان کے نام ”اہلِ حدیث“ کی حیثیت اور ان کے نام نہاد ”عمل بالحدیث“ کی حقیقت کو واضح کیا۔ ان کے گمراہ کن مسائل کو آشکارا کیا، ان کی علمی و تحقیقی خیانتوں اور فریب کاریوں سے پردہ اٹھایا اور ان کے فقہ حنفی پر تمام اعتراضات و اشکالات کے تحقیقی و الزامی جوابات دیے۔ نیز آپ نے ہمیشہ اُن کی طرف سے سوال اور احناف کی طرف سے جواب والی روایت کو توڑا اور ان کے گمراہ کن نظریات و مسائل پر بیسیوں ایسے سوالات قائم فرما دیے جن کا جواب ان شاء اللہ تا قیامت ان پر قرض رہے گا۔ یہ سوالات آپ کے مجموعہِ مضامین ”تجلیاتِ صفدر“ میں موجود ہیں۔

اس طرح آپ نے انہیں اقدام کی پوزیشن سے ہٹا کر دفاعی پوزیشن پر لا کھڑا کیا۔ آپ کا ایک مشہورِ زمانہ، عام فہم اور جامع سوال یہ تھا کہ ”غیر مقلدین اپنی مکمل نماز تکبیرِ تحریمہ سے لے کر سلام تک تمام ارکان و افعال و کلمات اور ہر رکن، فعل اور کلمے کے تارک اور منکر کے شرعی حکم سمیت اپنے دو اصولوں (قرآن و حدیث) سے ثابت کریں“۔

کبھی آپ اس سوال کو یوں تعبیر فرماتے کہ اگر غیر مقلد ہماری پوری نماز کو غلط کہتے ہیں تو ہماری نماز کی ابتداء سے انتہاء تک ایک ایک مسئلے کو پڑھتے جائیں اور اس کے خلاف قرآن و حدیث کی صراحت پیش کرتے جائیں اور اگر وہ ہماری بعض نماز کو غلط کہتے ہیں تو بھی ابتداء سے شروع کریں، صحیح مسئلے کے صحیح ہونے پر آیت یا حدیث پیش کریں اور غلط مسئلے کے غلط ہونے پر بھی آیت و حدیث پیش کریں۔ تجربہ گواہ ہے کہ کوئی بڑے سے بڑا غیر مقلد بھی آج تک اس سوال کے سامنے نہیں ٹھہر سکا۔ اسی طرح آپ مناظروں کا عنوان بھی ترکِ رفع الیدین یا ترکِ

قراءۃ خلف الامام جیسے ذیلی مسائل کی بجائے "مکمل نماز" قائم کرنے کی ترغیب دیتے تھے۔ اس میدان میں آپ کی انہی مجتہدانہ صلاحیتوں کو دیکھتے ہوئے جامعہ خیر المدارس ملتان کے شیخ الحدیث مولانا محمد صدیق صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا تھا: "دراصل ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے ابو حنیفہ کی روح مولانا محمد امین صاحب کی شکل میں اپنے مخالفین سے اپنا انتقام لے رہی ہے۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی: 131)

## اَہلِ بدعت کا علمی تعاقب:

دور حاضر کے اہل بدعت کے گمراہ کن عقائد، رسومات و بدعات اور ان کی طرف سے علمائے دیوبند پر لگائے جانے والے بے بنیاد الزامات کے تعاقب میں بھی آپ نے بہت کام کیا۔ اس سلسلے میں اہل بدعت کے مناظر سعید احمد اسعد کے ساتھ آپ کا مناظرہ قابلِ ذکر ہے جس میں آپ نے عباراتِ علمائے دیوبند پر ان کے الزامات کے مدلل جوابات دیے۔ اس کے علاوہ اہل بدعت کے خلاف آپ کے کئی علمی و تحقیقی مضامین بھی تجلیاتِ صفدر میں موجود ہیں۔

## مماتیت کا علمی تعاقب:

علمائے دیوبند کی طرف اپنی نسبت کرنے کے باوجود ان کے اتفاقی عقائد مثلاً: حیاۃ الانبیاء علیہم السلام فی القبور، سماعِ صلاۃ و سلام، توسل بالذوات الفاضلہ وغیرہ کا انکار کرنے، بلکہ انہیں غلط اور خلافِ قرآن قرار دینے والے اس طبقے کے دجل و تلبیس کو بھی آپ نے تحریر و تقریر اور مناظروں کی صورت میں خوب بے نقاب فرمایا۔ اس سلسلے میں آپ کا حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے عنوان پر مشہور مماتی مناظر احمد سعید خان چتروڑ گڑھی کے ساتھ ہونے والا مناظرہ خاص طور پر قابلِ ذکر ہے جس میں اسے تاریخی شکست کا سامنا کرنا پڑا۔ اس مناظرے پر تبصرہ کرتے ہوئے قاضی شمس الدین صاحب نے یہ تبصرہ فرمایا تھا کہ ماسٹر امین کے دلائل واقعی لاجواب ہیں۔ اسی مناظرے میں شکست کے بعد جمعیت اشاعۃ التوحید والسنۃ نے یہ اصول وضع کیا کہ جماعت کا کوئی فرد امیر کی اجازت کے بغیر مناظرہ نہیں کرے گا۔

## چند مشہور مناظرے:

- عیسائی مناظرین سے آپ نے اثباتِ نبوتِ محمدی اور تحریفِ انجیل کے عنوانات پر مناظرے کیے۔
- مختلف اوقات میں 26 قادیانیوں سے آپ نے عقیدہ ختم نبوت کے عنوان پر مناظرہ کیا۔

نوٹ: آپ کے ہاتھ پر 70 سے زائد مرزائیوں نے اسلام قبول کیا۔

- غیر مقلد مناظر اللہ بخش صاحب سے مسئلہ تقلید اور تاریخ غیر مقلدیت کے عنوانات پر مناظرے کیے۔
- غیر مقلد مناظر عبد الرشید ارشد صاحب سے ترکِ رفع الیدین کے عنوان پر مناظرہ کیا۔
- غیر مقلد مناظر عبد العزیز نورستانی سے مکمل نماز کے عنوان پر مناظرہ کیا۔
- غیر مقلد مناظر پیر بدیع الدین راشدی صاحب سے مسئلہ تقلید، ترکِ قراءت خلف الامام اور ترکِ آمین بالجہر کے عنوانات پر مناظرے کیے۔
- غیر مقلد مناظر شمشاد سلفی صاحب سے مسئلہ تقلید، ترکِ قراءت خلف الامام اور عباراتِ فقہ کے عنوانات پر مناظرے کیے۔
- غیر مقلد مناظر پروفیسر طالب الرحمٰن صاحب سے مسئلہ تقلید، مکمل نماز اور ترکِ رفع الیدین کے عنوانات پر مناظرے کیے۔
- غیر مقلد مناظر عبد اللہ بہاولپوری صاحب سے ترکِ قراءت خلف الامام، ترکِ آمین بالجہر، ترکِ رفع الیدین اور امام مالک رحمہ اللہ کی نماز کے عنوانات پر مناظرے کیے۔
- غیر مقلد مناظر محمد عبد اللہ چھتوی صاحب سے ترک آمین بالجہر کے عنوان پر مناظرہ کیا۔
- اہل بدعت مناظر سعید احمد اسعد صاحب سے نور وبشر اور عبارات اکابر کے عنوان پر مناظرے کیے۔
- فرقہ عثمانی کے بانی کیپٹن مسعود الدین عثمانی صاحب سے حجیتِ حدیث کے عنوان پر مناظرہ ہوا۔
- اسی طرح عثمانی فرقے کے بعض پیروکاروں سے نسخِ احکام شریعت، عذابِ قبر کے عنوانات پر مناظرے کیے۔
- مماتی مناظر احمد سعید ملتانی صاحب سے عقیدہ حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے عنوان پر مناظرہ کیا۔
- مماتی مناظر یونس نعمانی صاحب سے عقیدہ حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے عنوان پر مناظرہ کیا۔

مماتی فتنے کے بانی عنایت اللہ شاہ صاحب گجراتی سے آپ کا مناظرہ طے ہوا لیکن بسیار کوشش کے باوجود شاہ صاحب مناظرے پر آمادہ نہ ہوئے۔ انہوں نے یہ کہہ کر جان چھڑالی کہ میں ایک "ماسٹر" سے مناظرہ نہیں کرتا۔ حالانکہ مماتیوں کو جب غیر مقلدین کے خلاف مناظر کی ضرورت پڑی تو انہوں نے حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کو اپنی کانفرنس میں بلایا، اشتہار شائع کیا، جس پر درج ذیل عبارت موجود تھی۔

## سراج الامۃ امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کانفرنس

**بتاریخ:** 25نومبر 1986ء / 21ربیع الاول1407ھ

**بمقام:** جامع مسجد مرکزی حنفی دیوبندی قلعہ دیدار سنگھ، ضلع گوجرانوالہ

**بروز:** منگل بعد از نمازِ عشاء

**خطاب:** مناظرِ اسلام، توبہ کنندہ از غیر مقلدیت وفاتح غیر مقلدین، شمشیر بے نیام لمنکرین حدیث، سپیشلسٹ امراض غیر مقلدیت، نازش اہل السنت والجماعت، حضرت مولانا محمد امین اوکاڑوی

**اسٹیج سیکرٹری:** جناب محمد اعجاز بٹ صاحب، مرکزی جنرل سیکرٹری جمعیت نوجوانانِ توحید وسنت قلعہ دیدار سنگھ

**الداعی الی الخیر:** قاضی عطاء المحسن راشد۔ مرکزی ناظم نشرواشاعت واراکین جمعیت نوجوانانِ توحید وسنت قلعہ دیدار سنگھ

**وفات:**

آخر عمر میں آپ کافی بیمار ہوگئے، طویل عرصہ تک علاج جاری رہا، بالآخر 3 شعبان المعظم 1421ھ مطابق 30اکتوبر2000ء منگل اور بدھ کی درمیانی شب رات کے تقریباً9 بجے وفات پاگئے۔

انا للہ وانا الیہ راجعون

# معاصر علمائے حق کی نظر میں

## حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ؛ امیر: خدام الدین، پاکستان (ت: 1381ھ)

"اللہ تعالی مناظروں کے ذریعے تم سے بہت بڑے کام لینا چاہتا ہے میری دعائیں تمہارے شامل حال ہیں"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی: 107)

## حضرت مولانا محمد عبد اللہ رائے پوری رحمۃ اللہ علیہ؛ شیخ الحدیث: جامعہ رشیدیہ ساہیوال (ت: 1405ھ)

"مناظرے تو ہم نے بھی حضرت مولانا خیر محمد صاحب رحمہ اللہ سے مل کر بہت کیے ہیں، مگر جو نکیل غیر مقلدین کو مولوی محمد امین نے ڈالی ہے وہ کسی نے نہیں ڈالی۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی: 119)

## حضرت مفتی عبد القادر رحمۃ اللہ علیہ؛ رئیس دار الافتاء دار العلوم کبیر والا (ت: 1423)

"کبیر والا کے قریبی قصبہ سرائے سدھو میں رفع یدین کے مسئلہ میں ایک مناظرہ ہوا، مولانا صفدر صاحب رحمہ اللہ مناظر تھے۔ بندہ اس وقت سنن ابی داود پڑھاتا تھا۔ بندہ اور دار العلوم کبیر والا کے مایہ ناز استاد مولانا احسان الحق تونسوی مرحوم مولانا صفدر کے معاون مناظر قرار پائے۔ اور ہم مناظرے میں شریک ہوئے.... اس مناظرہ میں مولانا صفدر صاحب مرحوم کی جودت ذہن مناظرانہ صلاحیت کے پہلو مزید اجاگر ہوئے۔ مناظرہ کے بعد بندہ نے مولانا سے عرض کیا کہ جن مسائل میں آپ غیر مقلد حضرات سے مناظرہ کرتے ہیں وہ مسائل ایسے ہیں جن میں ہمارے ساتھ امام شافعی، امام مالک اور امام احمد رحمہم اللہ کا اختلاف ہے اور ان مسائل میں حق و باطل کا اختلاف نہیں بلکہ راجح مرجوح کا اختلاف ہے حالانکہ آپ دوسرے مسلک کی اس طرح تردید کرتے ہیں جیسا کہ وہ مسلک باطل محض ہے اور اس مسلک کی قطعاً گنجائش نہ ہو۔

کہنے لگے: آپ کی یہ بات صحیح ہے اگر ہمارے مقابلہ میں شوافع اور مالکیہ ہوتے تو ہم یہی اسلوب اختیار کرتے لیکن ہمارے مقابلہ میں غیر مقلدین ہیں جو ہمیں بوجہ تقلید ائمہ کے مشرک کہتے ہیں اس لیے ہمارا اور ان کا اختلاف ان کے غلو کی وجہ سے حق و باطل کا ہو گیا ہے۔

ایک دفعہ ایک طویل سفر جو ایک کانفرنس میں شرکت کے لیے ہوا تھا مولانا اور چند اہل علم کے ساتھ ہوا۔ بندہ کو آخر شب میں چند رکعات پڑھنے کی توفیق ہوئی۔ بندہ جب اٹھا تو دیکھا کہ مولانا رحمہ اللہ تہجد میں مشغول ہیں۔ بندہ سمجھا کہ مولانا شب بیدار بھی ہیں۔ حضرت مولانا امین صفدر مرحوم صرف غیر مقلدین حضرات کے خلاف کامیاب مناظر نہیں تھے بلکہ ہر گمراہ فرقہ سے مناظرہ کرنے کی ان کو مہارت تھی۔ عیسائیت، قادیانیت، رفض اور بدعت کے خلاف کامیاب مناظر تھے اسی طرح مماتیوں کے خلاف کئی مناظرے کیے اور ان کو شکست دی۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:278)

## حضرت مولانا عبد الحمید سیتا پوری رحمۃ اللہ علیہ؛ استاذ الحدیث: جامعہ مدنیہ لاہور (ت:1425ھ)

مولانا عبد الحمید سیتا پوری رحمہ اللہ؛ حضرت علامہ انور شاہ کاشمیری رحمہ اللہ کے شاگرد اور حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کے استاد تھے، وہ فرماتے ہیں:

"ہمارا علم "کتابی" ہے اور مولوی محمد امین کا علم "لدنی" ہے۔ ہمارا علم اس کے علم کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:118)

## حضرت مولانا قاضی مظہر حسین رحمۃ اللہ علیہ؛ امیر: تحریک خدام اھل السنۃ والجماعۃ (ت:1425ھ)

"اگر علمی اور تحقیقی حیثیت سے مولانا اوکاڑوی مرحوم کی تبلیغی زندگی کا جائزہ لیا جائے تو یہ حقیقت تسلیم کرنی پڑتی ہے کہ انہوں نے مثبت اور منفی دونوں پہلوؤں سے دین حق اور علمائے حق کے حقوق کے تحفظ کا فریضہ بطریق احسن انجام دیا ہے۔ اور مولانا مرحوم نے تحریر و تقریر کے ذریعے کفر و شرک، الحاد و زندیقیت، انکار و توہین رسالت، رافضیت، بدعت و خارجیت، مماتیت، غیر مقلدیت و مودودیت، پرویزیت و مسعودیت وغیرہ فتنوں کی نشاندہی کی ہے اور حسب ضرورت ان سب فتنوں کا رد کیا ہے۔ اگر مناظرہ کی ضرورت پڑی ہے تو خداداد صلاحیتوں سے کام لے کر مخالفین کا ناطقہ بند کیا ہے اور مثبت پہلو انہوں نے تحریر و تقریر کے ذریعے توحید و رسالت، عصمت انبیاء و خاتمیت یعنی ختم نبوت، حیات انبیاء اور برزخیت، شرف صحابیت و معیاریت، سنت و شریعت، معجزہ و کرامت، حجیت حدیث و قرآنیت وغیرہ عقائد و مسائل حقہ کو دلائل محکم اور براہین قاطعہ سے اس طرح ثابت کیا ہے کہ متلاشیان حق کے لیے ان کا تسلیم کرنا بہت آسان ہو جاتا ہے اور مولانا مرحوم کی تبلیغی سرگرمیوں کی خصوصیت یہی

ہے کہ انہوں نے اہم اسلامی عقائد و مسائل میں سے کسی کو نظر انداز نہیں کیا اور حسب ضرورت عوام و خواص کے سامنے ان کا اثبات کرتے رہے ہیں۔ رحمہ اللہ تعالیٰ۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:22)

## حضرت مولانا منظور احمد چنیوٹی رحمۃ اللہ علیہ؛ امیر: انٹرنیشنل ختم نبوت موومنٹ (ت:1425ھ)

"مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ اہل سنت کا عظیم سرمایہ تھے۔ ہمہ صفت موصوف عیسائیت، قادیانیت، رافضیت ہر ایک پر گہری نظر اور وسیع مطالعے والی شخصیت تھی۔ ایسی جامع صفات کی شخصیات بہت کم ہوتی ہیں جنہیں ہر باطل کے خلاف تخصص کا درجہ حاصل ہو۔ مولانا مرحوم ان میں ایک ممتاز شخصیت کے حامل تھے لیکن ان کی زندگی کا اصل موضوع منکرینِ فقہ غیر مقلدوں کے الزامات اور بہتانات کا جواب دینا، ائمہ مجتہدین کی برگزیدہ شخصیات کا دفاع کرنا، قرآن و حدیث اور سلف صالحین کے اقوال سے فقہاء ائمہ کرام کی تقلید کو عوام کے لیے ثابت کرنا، بعض اختلافی مسائل کو قرآن و حدیث کی روشنی میں موید و مبرہن کرنا ان کا خاص مضمون تھا، جس میں عمر کا بہت بڑا حصہ انہوں نے لگایا۔ بجا طور پر وہ اس دور میں حنفیت کے ایک کامیاب وکیل اور مناظر تھے۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:60)

## حضرت مولانا سرفراز خان صفدر؛ شیخ الحدیث: جامعہ نصرۃ العلوم، گوجرانوالہ (ت:1430ھ)

"مناظر اسلام حضرت مولانا محمد امین صاحب صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ اہل السنت والجماعت بلکہ اہل اسلام کے لیے اللہ تعالیٰ کی نعمت عظمیٰ تھے، کیونکہ انہوں نے صرف سنت کی حفاظت کے لیے اہل بدعت سے ہی ٹکر نہیں لی بلکہ تمام ادیانِ باطلہ کے حملوں سے دین اسلام کو بچانے کے لیے اپنی جان، مال، عزت و آبرو کو صرف کیا اور اسی حفاظت دین کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنا لیا۔ ان کی مقابل پر گرفت ایسی تھی کہ اس کو بھاگنے کا موقع نہیں ملتا تھا اور علمی گیرائی اور گہرائی کا کسبی ہونے سے زائد اللہ تعالیٰ نے وہبی وافر حصہ عطا فرمایا تھا۔ میں نے اکثر اختلافی مسائل پر علماء کے لیے علمی دلائل کتب کی شکل میں اکٹھے کیے مگر انہوں نے ان دلائل کو عوامی ذہنوں کے مطابق اس طرح آسان کر دیا جیسے حضرت داؤد علیہ السلام کے ہاتھ میں لوہا موم ہو جاتا تھا۔ مشکل سے مشکل مسائل میں عوام کی ایسی ذہن سازی کی کہ وہ صرف یہ نہیں کہ خود مطمئن ہو گئے بلکہ دوسروں کو بھی مطمئن کرنے کی صلاحیت ان میں پیدا ہو گئی۔

سچ یہ ہے کہ انہوں نے احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کا فریضہ اس صورت میں ادا کیا کہ ماضی میں اس کی مثال کہیں خال خال ملے گی اور زمانہ حال ان کی نظیر سے خالی ہے اور مستقبل درجہ اسباب میں تاریک نظر آتا ہے صرف ﴿لَا تَايْئَسُوْا مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ﴾[اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہو] کی ایک ڈھارس باقی ہے۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:75)

## حضرت مولانا خواجہ خان محمد رحمۃ اللہ علیہ؛امیر:عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت(ت:1431ھ)

"حضرت مولانا محمد امین صفدر رحمہ اللہ ہمارے اس دور کے باکمال انسان اور فاضل عالمِ دین تھے جنہوں نے علم و تحقیق اور بحث و مناظرہ میں اپنے اکابر اسلاف کی روایات کو زندہ کیا۔ بلاشبہ وہ اکابر علمائے دیوبند کے صحیح ترجمان اور سچے جانشین تھے۔ ان کو اللہ تعالیٰ نے غیر معمولی اوصاف و کمالات سے سرفراز فرمایا تھا۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:11)

## حضرت علامہ علی شیر حیدری رحمۃ اللہ علیہ، صدر: سپاہ صحابہ، پاکستان(ت:1431ھ)

"وہ مرد قلندر کہ بظاہر ایک معمولی اور درویش انسان نظر آتا ہو لیکن اپنے دور کے جبال علم بھی اس سے اقتباس اور اکتساب کرتے نظر آئیں۔ جن کا نام سن کر ہر باطل گھبرا جاتا تھا اور اہل حق کے ہر دشمن کو جن کا سامنا سکرۃ الموت نظر آتا۔ جس نے کئی مسائل میں احناف کو زبان عطا کی ۔ جس کے دلائل کا سامنا باطل کے کسی نمائندے سے نہ ہو سکا۔ اتنے بڑے مناظر اور متکلم ہونے کے باوجود متانت اور سنجیدگی کا یہ عالم کہ جیسے غصہ غیظ و غضب سے بالکل آشنائی ہی نہیں، اور غصہ دلانے میں مخالف کا ہر حربہ ناکام رہا بلکہ خود مقابل کو پھیکا ہو کر بعد خفت و ذلت اعتراف شکست کرنا پڑا۔ جس شخصیت میں شفقت کوٹ کوٹ کر بھری گئی تھی بلکہ مجسمہ شفقت بنایا گیا تھا، بلکہ طلباء اور متعلقین کے علاوہ مخالفین سے بھی شفقت کا یہ برتاؤ کہیں اور جگہ ہم نے نہیں دیکھا۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:81)

## حضرت مولانا شاہ حکیم محمد اختر رحمۃ اللہ علیہ؛خانقاہ اشرفیہ، کراچی(ت:1434ھ)

"مولانا کا امت مسلمہ پر یہ عظیم احسان ہے کہ جہاں بھی مسلک حق کے خلاف آواز اٹھتی تو اس کا جواب دیتے۔ اس طرح سے وہ ہم سب کی طرف سے فرض کفایہ ادا کرتے تھے۔ ان کی وفات پر جو حادثہ امت مسلمہ کو

پہنچا ہے وہ کسی بھی غم سے کم نہیں اور ان کی وجہ سے جو خلا پیدا ہو گیا ہے شاید کہ اس خلا کو کوئی پُر کر لے۔ ان جیسی شخصیات دنیا میں بہت کم ہی آتی ہیں اور ایسی شخصیات صدیوں میں پیدا ہوتی ہیں۔ وہ نامور مناظر اور فقہ حنفی کے مایہ ناز ترجمان تھے، ان کی عظیم خدمات ہمیشہ یاد رکھی جائیں گی۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:78)

## حضرت مولانا محمد صدیق رحمۃ اللہ علیہ؛ شیخ الحدیث جامعہ خیر المدارس، ملتان (ت:1437ھ)

"میرے نزدیک حضرت مولانا محمد امین صاحب حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صدقِ نبوت کی ایک دلیل تھے۔ مولانا محمد امین صاحب حضرت امام ابو حنیفہ کی کرامت تھے۔ مولانا موصوف مناظرہ کرنے میں مجتہدانہ شان رکھتے تھے یعنی اختلافی مسائل کے جواب دینے میں سلف کے جوابات کے پابند نہ تھے۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:17)

## حضرت مولانا سلیم اللہ خان رحمۃ اللہ علیہ؛ صدر: وفاق المدارس العربیہ پاکستان (ت:1438ھ)

"حقیقت یہ ہے کہ مولانا محمد امین صفدر صاحب مرحوم کا وجود فتنوں اور باطل نظریات کے ہمارے اس دور میں بڑی نعمت تھا۔ اس پر فتن دور میں سلف صالحین کے صحیح مسلک اھل السنۃ والجماعۃ کے صحیح عقائد کی حفاظت، باطل نظریات اور من گھڑت افکار کی نشان دہی اور ان کا تعاقب کرنے کی خاص توفیق اللہ جل شانہ نے اپنے بعض خاص بندوں کو عطا فرمائی، مولانا مرحوم انہی باتوفیق رجالِ علم میں سے تھے"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:15)

## حضرت علامہ ڈاکٹر خالد محمود رحمۃ اللہ علیہ، پی ایچ ڈی، لندن (ت: 1441ھ)

"ایسے لوگ روز روز پیدا نہیں ہوتے۔ مولانا محمد امین صفدر رحمہ اللہ نے اپنی پوری زندگی اس پیغام کے لیے وقف فرما دی جس پیغام کو عام علماء نے مصالح کے پردے میں لپیٹا ہوا ہے۔ کتنے خطیب ہوں گے اور مدرس جو اپنے وقت میں رسمی پیغامات اور رسمی خطبہ پر اکتفا کرتے ہیں اور کوشش کرتے ہیں کہ کہیں اپنا امتیازی پہلو بیان کرنے میں کوئی ناراض نہ ہو جائے لیکن مولانا مرحوم نے ساری دنیا کی ناراضگی کو اپنی ہتھیلی پر رکھا اور اس طرح

میدان میں آئے کہ کہنا پڑتا ہے کہ دین کو واقعی انہوں نے امانت سمجھا اور اس امانت کو ادا کر کے چلے گئے اور دنیا آج بھی اس امین کو یاد کر رہی ہے۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:91)

## حضرت مولانا عبد الرزاق اسکندر رحمۃ اللہ علیہ؛ صدر: وفاق المدارس العربیہ پاکستان (ت:1442ھ)

"بلاشبہ حضرت مولانا محمد امین صفدر اپنے دور کے عظیم انسان تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں خداداد حافظہ اور قابل رشک حسن بیان کی سعادت سے سرفراز فرمایا تھا۔ عام طور پر کوئی آدمی کسی ایک فن اور ایک شعبے کا ماہر و متخصص ہوتا ہے لیکن ہم نے حضرت مولانا کو قریب سے دیکھا اور خوب دیکھا کہ وہ ہر موضوع پر کامل دسترس رکھتے تھے۔ جس عنوان اور موضوع پر بولتے یا لکھتے تو ایسا محسوس ہوتا کہ انہوں نے زندگی بھر صرف اور صرف اسی ایک موضوع پر تیاری کی ہے۔ جب وہ بولتے تو ایسا محسوس ہوتا کہ علوم وفنون ان کے سامنے پرا باندھے کھڑے ہیں۔ وہ مشکل سے مشکل مسئلہ کو خوبصورتی اور سلاست سے بیان فرماتے کہ ایک معمولی پڑھا لکھا آدمی بھی اسے باسہولت ذہن نشین کر لیتا۔ چنانچہ ہمارا مشاہدہ ہے کہ ان کی صحبت و ہم نشینی نے ایسے بہت سے حضرات کو مناظر بنا دیا ہے جو چنداں عالم و فاضل نہ تھے۔ الغرض مولانا کے کمالات اور خداداد صلاحیتوں کو دیکھنے پر بے اختیار جی میں آتا ہے کہ بلاشبہ آپ آیت من آیات اللہ تھے۔ ورنہ بظاہر یہ بات سمجھ سے بالاتر ہے کہ زندگی بھر عصری مدارس میں پڑھانے والے آدمی کو حدیث، اصولِ حدیث، رجالِ حدیث، فقہ، اصولِ فقہ اور مذاہبِ عالم پر اس قدر دسترس؟ اسی طرح یہ بھی عقل و فہم سے ماوراء ہے کہ ہر مذہب کے اصول و فروع اور ان کے ہر جدید و قدیم اعتراض کا جواب اور وہ بھی نوکِ زبان پر؟ کسی عام آدمی کے بس کی بات نہیں۔"

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی حضرت اوکاڑوی:56)

# حضرت اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ اور میں

## حضرت اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ سے شرفِ تلمذ:

❖ 1988ء میں جب میں جامعہ امدادیہ فیصل آباد میں درس نظامی کر رہا تھا۔ میرا ثانویہ خاصہ (درجہ رابعہ) والا سال تھا۔ اس وقت میں نے حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ سے تقابل ادیان کورس کیا۔

❖ 1988ء میں جامعہ اشرفیہ لاہور بعد نماز فجر مجلس صیانۃ المسلمین کے اجتماع میں حضرت سے علمی استفادہ کیا۔

❖ غالباً 1994 یا 1995ء میں چناب نگر، چنیوٹ میں حضرت رحمہ اللہ کے علوم سے براہِ راست مستفید ہوا۔

❖ جن دنوں میں تردید عیسائیت پر علمی تیاری کر رہا تھا ان دنوں انجیل کا مطالعہ کیا، اس کے کچھ نوٹس تیار کیے۔ بعد میں حضرت رحمہ اللہ سے چیک کرائے، آپ نے ان میں بعض مقامات پر اصلاح فرمائی۔

❖ بالواسطہ تو حضرت سے بہت زیادہ استفادہ کیا، دورانِ سفر آپ کے بیانات کو سننے کا یوں سمجھ لیں کہ معمول رہا ہے

## میری فکری و قلبی مناسبت:

جب میں نے مسلکی کام شروع کیا تو کام کو منظم اور نافع بنانے کے لیے اصولی تدابیر وضع کیں۔ عقائد کے لیے درسگاہیں، مسائل کے لیے دارالافتاء اور اخلاق کے لیے خانقاہیں بنانے کا سفر شہروں سے ملکوں کی طرف شروع ہے۔ مجھے قلبی خوشی ہو رہی ہے میری سوچ و فکر؛ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی سوچ و فکر سے ہم آہنگ ہے۔

➢ میں نے اپنے منسلکہ اداروں کے لیے اصول بنایا ہمہ وقت مناظرانہ کے بجائے واعظانہ طرز پر کام کریں گے۔

❖ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ نے فرمایا: اب مناظروں کا دور نہیں رہا، نہ ہی اب مناظروں سے جھگڑا ختم ہوتا ہے، بلکہ بڑھ جاتا ہے آپ مناظروں کے بجائے نوجوان تیار کریں، ان کو اپنا مسلک سمجھائیں تاکہ وہ گمراہ ہونے سے بچ سکیں۔

(ماہنامہ الخیر، اشاعتِ خصوصی مناظر اسلام وکیل احناف حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی نوّر اللہ مرقدہ، ص:524)

میں نے کام کے لیے افراد کی ایک جماعت تیار کی، گلی گلی نگر نگر آواز لگائی کہ علمائے کرام درس نظامی سے فراغت کے بعد میرے پاس ایک سالہ تخصص فی العقائد الاسلامیہ کریں۔ یہ سن 2007ء سے تاحال جاری ہے۔

| نمبر شمار | سن | تعداد | نمبر شمار | سن | تعداد |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2007ء | 13 | 2 | 2008ء | 20 |
| 3 | 2009ء | 31 | 4 | 2010ء | 65 |
| 5 | 2011ء | 65 | 6 | 2012ء | 58 |
| 7 | 2013ء | 80 | 8 | 2014ء | 82 |
| 9 | 2015ء | 69 | 10 | 2016ء | 51 |
| 11 | 2017ء | 55 | 12 | 2018ء | 63 |
| 13 | 2019ء | 64 | 14 | 2020ء | 55 |
| 15 | 2021ء | 53 | 16 | 2022ء | 57 |
| 17 | 2023ء | 58 | 18 | 2024ء | 40 |
| کل تعداد | | | 979 | | |

اسی طرح ای مرکز آن لائن کے تحت 2021ء سے تاحال 2024 جاری ہے۔

| نمبر شمار | سن | ممالک | تعداد |
|---|---|---|---|
| سال اول | 2021ء، 2022ء | 17 | 290 |
| سال دوم | 2022ء، 2023ء | 15 | 211 |
| سال سوم | 2023ء، 2024ء | 19 | 344 |
| کل تعداد | | 845 | |

| کورس | کل تعداد |
|---|---|
| 18 سالہ آف لائن تخصص فی العقائد الاسلامیہ | 979 |
| 4 سالہ آن لائن تخصص فی العقائد الاسلامیہ | 845 |
| مجموعی تعداد | 1824 |

❖ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: تم کب تک امین کو بلواتے رہو گے؟ میاں اپنے علماء کو مجبور کرو، مقامی علماء کرام کو اس طرف راغب کرو۔ وہ اپنے مسلک پر تحقیق کر کے ان فتنوں کا مقابلہ کریں۔

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی مناظر اسلام وکیل احناف حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی نوّراللہ مرقدہ، ص:524)

➢ میں نے مسلک اھل السنۃ والجماعۃ احناف کے بارے میں شکوک وشبہات کو زائل کرنے اور علماء کو اپنے مسلک کو دلائل سے بیان کرنے کی دعوت بھی دی اور تیاری بھی کرائی۔

❖ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: علماء کرام کو چاہیے کہ اپنے مسلک (حنفی) کو کھل کر بیان کریں۔ اپنے مسلک کو عام کریں، آپ کے لوگوں کو اپنے مسلک کی معلومات نہیں ہوتیں اس لیے وہ گمراہی کا شکار ہوتے ہیں۔ آپ دوسروں کی طرف توجہ دینے کے بجائے اپنے لوگوں اور اپنے مسلک حنفی کی طرف توجہ کریں۔ اسی پر محنت کریں، اسی کو عام کریں۔

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی مناظر اسلام وکیل احناف حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی نوّراللہ مرقدہ، ص:524)

➢ میں نے اپنے کام کی بنیاد میں خانقاہ، تعلقِ شیخ کو بنیادی حیثیت دی، اپنے شیخ حضرت حکیم شاہ محمد اختر رحمہ اللہ کے حکم پر حضرت کے پاس خانقاہ اشرفیہ کراچی میں چِلّہ لگایا۔ اپنے ساتھ وابستہ علماء کرام کو اس طرف توجہ دلائی، بحمد اللہ اس وقت دنیا بھر میں مجھ سے وابستہ علمی کام کرنے والے افراد خانقاہی مزاج کے حامل ہیں۔

❖ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: میں ہر ماہ ایک مرتبہ (اپنے پیر ومرشد) حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضری دیتا تھا اور حضرت کی محبت وشفقت سے بہرہ اندوز ہوتا تھا۔

(ماہنامہ الخیر، اشاعت خصوصی مناظر اسلام وکیل احناف حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی نوّراللہ مرقدہ، ص:525)

خلاصہ یہ کہ میرے مسلکی کام کی بنیاد میں حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی وہ سوچ وفکر کار فرما ہے کہ اشاعت اور حفاظت دین کے لیے بھرپور تیاری، تعلق مع اللہ، اتباع سنت، قوتِ دلیل، اعتدال اور اخلاص کے ساتھ کام کیا جائے تو اس کے مثبت نتائج حاصل ہوتے ہیں۔

## احقاقِ حق ابطالِ باطل کے محاذ پر کام کرنے والے چند جید علماء کرام:

اصل میں حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ اہل علم کی اس جماعت سے تعلق رکھتے ہیں جو تقسیم ہند کے بعد وطن

عزیز پاکستان میں احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کا مقدس فریضہ انجام دیتے رہے۔ اجمالی طور پر ان حضرات کے صرف اسماء گرامی کو ذکر کیا جارہا ہے:

- امیر شریعت حضرت مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ، ملتان (ت: 1381ھ)
- محافظ ختم نبوت حضرت مولانا محمد علی جالندھری رحمۃ اللہ علیہ، ملتان (ت: 1391ھ)
- فاتح رافضیت حضرت مولانا دوست محمد قریشی رحمۃ اللہ علیہ، کوٹ ادو (ت: 1394ھ)
- شہید اسلام حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید رحمۃ اللہ علیہ، کراچی (ت: 1413ھ)
- قاطع خارجیت حضرت مولانا قاضی مظہر حسین رحمۃ اللہ علیہ، چکوال (ت: 1425ھ)
- سفیر ختم نبوت حضرت مولانا منظور احمد چنیوٹی رحمۃ اللہ علیہ، چنیوٹ (ت: 1425ھ)
- امام اهل السنۃ والجماعۃ حضرت مولانا محمد سرفراز خان صفدر رحمۃ اللہ علیہ، گوجرانوالہ (ت: 1430ھ)
- ضیغم اسلام حضرت مولانا علی شیر حیدری رحمۃ اللہ علیہ، خیر پور، سندھ (ت: 1431ھ)
- امام المناظرین حضرت مولانا عبد الستار تونسوی رحمۃ اللہ علیہ، تونسہ شریف (ت: 1434ھ)
- زبدۃ المحققین حضرت مولانا محمد نافع رحمۃ اللہ علیہ؛ محمدی شریف، جھنگ (ت: 1436ھ)
- محقق العصر حضرت علامہ خالد محمود رحمۃ اللہ علیہ، پی ایچ ڈی، لندن (ت: 1441ھ)

مذکورہ اکابرین کی طرح رئیس المناظرین حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ (ت: 1421ھ) کی ساری زندگی مسلک حق اهل السنۃ والجماعۃ کی اشاعت وحفاظت میں گزری۔

## ایک استفتاء کی روداد:

حال ہی میں چند لوگوں نے خلط مبحث سے کام لیتے ہوئے حجۃ اللہ فی الارض، رئیس المناظرین حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ کی شخصیت کو مجروح کرنے کے لیے چال چلی: ایک استفتاء مرتب کیا، جس میں نہ تو حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کا نام لکھا، نہ ان کی کتاب کا نام لکھا اور حضرت ایک دو عبارات کو بنیاد بنا کر دارالافتاء دارالعلوم دیوبند بھیج دیا۔ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ نے جس عبارت کو بطور الزام نقل کیا وہی عبارت حضرت رحمہ اللہ کا مسلک بنا کر پیش کر دی۔ دارالافتاء نے اس عبارت کی بنیاد پر فتویٰ دیا۔ روداد پیش خدمت ہے:

# عبدالواجد لطیف صاحب کا استفتاء

ایک صاحب نے حضرت معاویہ (رض) کے بیٹے یزید کا تعارف کرواتے ہوئے اور باقاعدہ "یزید" کا عنوان باندھ کر لکھا ہے کہ: "**طبرانی میں ہے کہ یزید نوجوانی میں ہی شراب پیتا تھا اور نوجوانوں والی حرکتیں کرتا تھا، جب حضرت معاویہ (رض) کو علم ہوا تو حضرت معاویہ نے نرمی سے نصیحت فرمائی کہ: بیٹا! ایسے کام نہ کرو کہ جس سے مروت ختم ہو جائے، دشمن خوش ہوں، دوست برا سمجھیں، اور فرمایا کہ: کم از کم دن بھر ایسی باتوں سے صبر کیا کرو، اور جب رات آتی ہے تو رقیب کی آنکھ بند ہو جاتی ہے، کتنے فاسق ہیں کہ دن عبادت میں گزارتے ہیں اور رات لذت و عیش میں گزارتے ہیں....**"

پھر ان صاحب نے اس کے بعد اپنی طرف سے یہ الفاظ بھی لکھے ہیں:

**"باپ کی اس نصیحت پر عمل کرتے ہوئے یزید اپنے فسق کو چھپانے لگا"**

یہ عبارت بلفظہ نقل کی گئی ہے یہ صاحب چونکہ یہاں یزید کا تعارف کروا رہے ہیں اور پھر یزید کو شرابی اور فاسق ثابت کر رہے ہیں اس لیے یہ روایت انہوں نے اپنی دلیل میں پیش کی ہے اور اس پر کوئی تبصرہ نہیں کیا کہ اس روایت کی حیثیت کیا ہے؟ اور نہ ہی کسی قسم کا رد کیا ہے، لہٰذا یقینی طور پر وہ اس روایت کو صحیح سمجھ کر ہی پیش کر رہے ہیں۔ **اب دریافت طلب امور یہ ہیں کہ:**

**(1) ان صاحب نے لکھا ہے کہ یہ بات "طبرانی میں ہے"، لیکن انہوں نے امام طبرانی رحمہ اللہ کی کسی کتاب کا حوالہ نہیں دیا نہ ہی جلد یا صفحہ نمبر لکھا ہے، ہم جاننا چاہتے ہیں کہ یہ بات امام طبرانی کی کسی کتاب میں ہے؟**

**(2) اگر یہ روایت واقعی امام طبرانی کی کسی کتاب میں ہے تو اس کی اسنادی حیثیت کیا ہے؟ اور کیا امام طبرانی نے سند کے ساتھ ذکر کی ہے یا بلا سند؟**

**(3) اگر اس روایت کو درست اور صحیح تصور کیا جائے تو کیا اس سے وقت کے خلیفہ ایک صحابی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر یہ طعن نہیں آتا کہ وہ اپنے بیٹے یزید کی "شراب نوشی" اور دوسری غلط حرکات کے بارے میں علم رکھتے تھیں [تھے۔ ازناقل]؟**

(4) کیا اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے کی "شراب نوشی" کا علم ہونے بعد بھی بجائے اسے سزا دینے کے یہ نصیحت کی کہ اگر تم نے ایسے کام کرنے ہی ہیں تو دن کی روشنی کے بجائے رات کے اندھیرے میں کیا کرو؟

(5) ان صاحب کے یہ الفاظ کہ "باپ کی اس نصیحت پر عمل کرتے ہوئے یزید اپنے فسق کو چھپانے لگا" کیا یہ بھی "امام طبرانی" کی روایت میں ہی ہیں یا نہیں؟

(6) اگر یہ روایت موضوع اور من گھڑت ہے تو کسی کا اس روایت سے استدلال کرنا اور اسے اپنی دلیل میں پیش کرنا اور اس پر کسی قسم کا رد نہ کرنا کیا یہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذات پر طعن کا سبب نہیں بنتا؟

(7) ان صاحب کا بطور دلیل یہ بات پیش کرنا اور اس پر کسی قسم کی ردّ و قدح نہ کرنا اس بات کی دلیل نہیں کہ مصنف اس بات کو درست اور صحیح تسلیم کرتا ہے؟

اسی طرح انہی صاحب نے یزید کی ولی عہدی کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

حضرت مغیرہ بن شعبہ (50ھ) کو حضرت معاویہ (رض) نے بوجہ کبر سنی امارت کوفہ سے معزول کر دیا اور ارادہ کیا کہ سعید بن العاص کو "اس" کی جگہ گورنر بنایا جائے، تو مغیرہ (رض) اس پر نادم ہوئے اور انہوں نے آکر یزید کو کہا کہ تم اپنے باپ سے مطالبہ کرو کہ وہ تمہیں ولی عہد بنا دے، تو یزید نے باپ سے عرض کر دیا، معاویہ (رض) نے پوچھا کہ تمہیں یہ مشورہ کس نے دیا ہے؟ یزید نے کہا: مغیرہ بن شعبہ (رض) نے، معاویہ (رض) کو مغیرہ (رض) کا یہ مشورہ بہت پسند آیا اور "اس" کو امارت کوفہ پر برقرار رکھا اور "اسے" حکم دیا کہ یزید کی ولی عہدی کے لیے کوشش کرو، حضرت مغیرہ (رض) نے یہ کوشش شروع کر دی. تو معاویہ (رض) نے بصرہ کے گورنر زیاد کو بھی اس بارہ میں لکھا، زیاد نے اس کو ناپسند کیا کیونکہ وہ یزید لعب وصید سے واقف تھا اور اس نے عبید بن کعب کو دمشق بھیجا کہ یزید سے کہو کہ اس بات سے باز آنا ہی اس کے لئے بہتر ہے فانزجر یزید عما یرید من ذلك تو یزید ڈر گیا اور معاویہ (رض) سے بھی بات کی تو باپ بیٹے دونوں کا اتفاق ہو گیا کہ سر دست یہ خیال چھوڑ دینا چاہئے. پھر اسی سال کے آخر میں 51ھ میں جب زیاد مر گیا تو حضرت معاویہ (رض) نے منظم طور پر ولی عہدی کی تحریک شروع کی تو پانچ حضرات کے علاوہ سب نے بیعت ولی عہدی کر لی ان پانچ حضرات کو حضرت معاویہ (رض) ڈراتے دھمکاتے

رہے..."۔

**(بلفظہ عبارت نقل کی گئی ہے اور اس عبارت میں صحابی رسول حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں "اس کی جگہ"، "اس کو" اور "اسے حکم دیا" جیسے الفاظ ہی لکھے ہیں)**

اب پوچھنا یہ ہے کہ:

1) کسی کا بطور دلیل یہ بات پیش کرنا اور اس پر کسی قسم کی ردّ و قدح نہ کرنا اس بات کی دلیل نہیں کہ مصنف اس بات کو درست اور صحیح تسلیم کرتا ہے؟

2) اگر اس کہانی کو درست تسلیم کیا جائے تو کیا اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے سنہ 51ھ میں اپنے اس بیٹے کو جس کی شراب نوشی کا (اسی مصنف کے مطابق) انہیں علم تھا، ولی عہد بنانے کے مشورے اور اس کی تحریک شروع کرنے کے بدلے میں حضرت مغیرہ رضی اللہ عنہ کو ایک بار کوفہ کی گورنری سے معزول کر کے دوبارہ بحال کر دیا؟

3) کیا اسے "سیاسی رشوت" نہیں کہا جاتا؟

4) نیز کیا اس تحریر میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کے بیٹے کے گٹھ جوڑ کا جو نقشہ پیش کیا گیا ہے کہ وہ کس طرح گورنر بصرہ زیاد کی بات کے بعد خاموش ہو گئے اور اس کے مرنے کے بعد پھر انہوں نے یہ تحریک شروع کر دی یہ درست ہے؟ اور کیا صحابی رسول حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذات پر اس سے کسی قسم کا کوئی طعن نہیں آتا؟

5) اور کیا یہ بات درست ہے کہ جن پانچ صحابہ کرام نے یزید کی ولی عہدی کی بیعت نہیں کی تھی، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ انہیں "ڈراتے دھمکاتے" رہے؟

6) اگر ان باتوں کو لے کر کوئی دشمن صحابہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی ذات پر طعن و تشنیع یا تنقید کرے تو اسے کس طرح جواب دیا جائے؟

المستفتی: عبد الواجد لطیف، ملتان

5 جنوری 2023ء

عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:



استفتاء

ایک صاحب نے حضرت معاویہ (رض) کے بیٹے یزید کا تعارف کرواتے [illegible] عنوان باندھ کر لکھا ہے کہ:

"طبرانی میں ہے کہ یزید نوجوانی میں ہی شراب پیتا تھا اور نوجوانوں والی حرکتیں کرتا تھا، جب حضرت معاویہ (رض) کو علم ہوا تو حضرت معاویہ نے نرمی سے نصیحت فرمائی کہ: بیٹا! ایسے کام نہ کرو کہ جس سے مروت ختم ہو جائے، دشمن خوش ہوں، دوست برا سمجھیں، اور فرمایا کہ: کم از کم دن بھر ایسی باتوں سے صبر کیا کرو، اور جب رات آتی ہے تو رقیب کی آنکھ بند ہو جاتی ہے، کتنے فاسق ہیں کہ دن عبادت میں گزارتے ہیں اور رات لذت و عیش میں گزارتے ہیں..."

پھر ان صاحب نے اس کے بعد اپنی طرف سے یہ الفاظ بھی لکھے ہیں:

"باپ کی اس نصیحت پر عمل کرتے ہوئے یزید اپنے فسق کو چھپانے لگا"

یہ عبارت بلفظہ نقل کی گئی ہے، یہ صاحب چونکہ یہاں یزید کا تعارف کروا رہے ہیں اور پھر یزید کو شرابی اور فاسق ثابت کر رہے ہیں اس لیے یہ روایت انہوں نے اپنی دلیل میں پیش کی ہے اور اس پر کوئی تبصرہ نہیں کیا کہ اس روایت کی حیثیت کیا ہے؟ اور نہ ہی کسی قسم کا رد کیا ہے، لہٰذا یقینی طور پر وہ اس روایت کو صحیح سمجھ کر ہی پیش کر رہے ہیں۔

اب دریافت طلب امور یہ ہیں کہ:

1) ان صاحب نے لکھا ہے کہ یہ بات "طبرانی میں ہے"، لیکن انہوں نے امام طبرانی رحمہ اللہ کی کسی کتاب کا حوالہ نہیں دیا نہ ہی جلد یا صفحہ نمبر لکھا ہے، ہم جاننا چاہتے ہیں کہ یہ بات امام طبرانی کی کس کتاب میں ہے؟

2) اگر یہ روایت واقعی امام طبرانی کی کسی کتاب میں ہے تو اس کی اسنادی حیثیت کیا ہے؟ اور کیا امام طبرانی نے سند کے ساتھ ذکر کی ہے یا بلا سند؟

3) اگر اس روایت کو درست اور صحیح تصور کیا جائے تو کیا اس سے وقت کے خلیفہ ایک صحابی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر یہ طعن نہیں آتا کہ وہ اپنے بیٹے یزید کی "شراب نوشی" اور دوسری غلط حرکات کے بارے میں علم رکھتے تھیں؟

رضی اللہ عنہ سے بغض اور عدالتِ صحابہ کو مجروح کرتا ہے جو انسان کے زندیق ہونے کی علامت ہے۔ **(فضح الله الكذابين المعاندين الدهاة)**"

اس سائل عبدالواحد لطیف نے دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کے فتویٰ کی بنیاد پر پاکستان کے کئی مدارس سے فتویٰ لیا جن میں دارالعلوم کراچی اور ملک کے دیگر دارالافتاء شامل ہیں۔ اس شخص نے یہ تمام فتاویٰ جات اکٹھے کرنے شروع کر دیے اور ایک کتاب کی صورت میں شائع کر کے حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی ذات کو مجروح کرنا چاہتا ہے۔ دارالعلوم دیوبند کے اس فتویٰ کی بنیاد پر ایک مماتی مولوی نے حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی نور اللہ مرقدہ کی ذات کو سخت مجروح کرتے ہوئے کہا کہ دارالعلوم دیوبند نے مولانا امین صاحب اوکاڑوی کو زندیق کہا ہے۔

میں گزارش یہ کرنا چاہتا ہوں کہ اصل صورتحال یہ ہے حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی اللہ نوراللہ مرقدہ نے تجلیات صفدر میں ایک موقف اختیار کیا ہے کہ یزید فاسق فاجر تھا اور یزید کے فاسق وفاجر ہونے کی بنیاد پر حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو مجروح قرار نہیں دیا جا سکتا۔ نیز حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے عظیم المرتبت صحابیِ رسول ہونے کی بنا پر آپ کے بیٹے یزید کو صالح بھی قرار نہیں دیا جا سکتا جیسا کہ اکابرین دارالعلوم دیوبند کا بھی یہی موقف ہے۔ باقی تجلیات صفدر میں حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ نے طبرانی اور البدایہ والنہایہ کی جو عبارت پیش کی ہیں وہ بطور استدلال نہیں بلکہ مخالفین پر بطور الزام پیش کی ہیں۔ جس کی مختصر تفصیل استاد محترم متکلم اسلام مولانا محمد الیاس گھمن حفظہ اللہ کے حالیہ فتویٰ میں موجود ہے۔ اس فتوی میں تصریح ہے کہ

"بعض لوگوں نے چند ضعیف روایات کی بنیاد پر یزید کے فسق کو مختلف فیہ بنانے کی کوشش کی ہے اور یہ کوشش دارالعلوم دیوبند کے اسلاف کی تصریحات کے بالکل منافی تھی تو حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ نے ان روایات کو اس بنیاد پر ذکر کیا کہ اگر آپ ضعیف روایات کی بنیاد پر یزید کو اچھا ثابت کرنے کی کوشش کرو گے تو پھر روایات میں تو اس طرح کی باتیں بھی موجود ہیں تو کیا آپ لوگ ایسی روایات کو تسلیم کریں گے؟"

تو تجلیات صفدر کی یہ عبارات بطور الزام کے تھیں جیسا کہ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کے مکمل مضمون کو پڑھنے سے واضح ہوتا ہے لیکن سائل عبدالواحد لطیف نے حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی عبارت کا سیاق وسباق ہٹا کر یہ ظاہر کرنے کی کوشش کی ہے کہ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں بھی یہی

موقف رکھتے تھے۔ معاذ اللہ۔

استاد محترم متکلم اسلام مولانا محمد الیاس گھمن دامت برکاتہم کے فتویٰ میں حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی عبارات کی روشنی میں وضاحت سے بیان کیا گیا ہے کہ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی یہ عبارت بطور تحقیق نہیں بلکہ بطورِ الزام ہے اور ظاہر ہے کہ بطورِ الزام پیش کی گئی عبارت مؤلف کا اپنا مؤقف نہیں ہوا کرتی۔

میں ارباب دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کا فتویٰ (مجریہ ۲۷ شوال ۱۴۴۴ھ) تجلیات صفدر کی اصل عبارت، نشان زدہ عبارات اور استاد محترم متکلم اسلام مولانا محمد الیاس گھمن دامت برکاتہم کا حالیہ تحریری فتویٰ آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔

عرضِ خدمت یہی ہے اور آپ کو بھی بخوبی علم ہے کہ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کا دفاع کرنے والی شخصیت تھے۔ اس لیے حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی عبارات کو سیاق وسباق کی روشنی میں دیکھا جائے اور حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ پر صادر کیے جانے والے فتویٰ پر نظر ثانی کی جائے اور وضاحت کی جائے کی کہ حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی یہ عبارات حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کی تنقیص پر مبنی نہیں تاکہ کوئی فرد؛ دارالعلوم دیوبند کے فتویٰ کا غلط استعمال کر کے حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی ذات کو مجروح نہ کر سکے۔

والسلام مع الاکرام

المستفتی: محمد فہد ارشاد ضلع بھکر (پاکستان)

20ذوالحجہ 1445ھ / 27جون2024ء

## دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کے سامنے صحیح صورتحال:

عزیزم مولانا فہد ارشاد نے میرے اس فتویٰ کو بنیاد بنا کر نیا استفتاء دارالعلوم دیوبند بھیجا اور ساتھ میں میرا فتویٰ اور تجلیات صفدر کے مذکورہ صفحات بھی منسلک کیے۔ مزید یہ کہ خود میں نے ارباب دارالعلوم دیوبند سے اس بابت رابطہ کیا۔ چنانچہ کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دارالعلوم دیوبند اور مہتمم دارالعلوم دیوبند مولانا ابوالقاسم نعمانی دامت برکاتہم نے دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کو بعجلت ممکنہ جواب تحریر کرنے کا فرمایا۔

تعمیل حکم میں دارالافتاء کے مفتیان کرام نے جواب لکھا۔ ذیل میں کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دارالعلوم دیوبند اور حضرت مولانا ابوالقاسم نعمانی مہتمم دارالعلوم دیوبند کا وہ خط جو دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کے نام ہے درج کیا جارہا ہے۔

# دفتر اہتمام اور مرکزی دفتر کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت کی دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کو بعجلت ممکنہ جواب کی تاکید

التاریخ 22/6/2024 باسمہ تعالیٰ ۱۲۸۱۷ حوالہ ۱۷/۱/۱

حضرت والا زید مجدکم

سلام مسنون!

حضرت مولانا الیاس گھمن صاحب نے بذریعہ فون توجہ دلائی کہ کسی صاحب نے دارالعلوم کے ایک فتویٰ میں خیانت کر کے ایک نیا فتنہ کھڑا کیا ہے جس سے نقصان کا خدشہ ہے۔ مناسب ہو گا کہ دارالافتاء دارالعلوم دیوبند سے اس کی وضاحت کرادی جائے اس کے لیے تازہ استفتاء منسلک تحریر ہٰذا ہے۔

جواب بعجلت ممکنہ مطلوب ہے۔

تازہ استفتاء کے ہمراہ سابقہ استفتاء مع جواب اور کتاب تجلیاتِ صفدر کی نقل کاپی ارسال ہے۔

والسلام

شاہ عالم گورکھپوری

۲۲ ذی الحجہ ۱۴۴۵ھ

۲۹ جون ۲۰۲۴ بروز ہفتہ

درالافتاء!

منسلکہ تحریر کی روشنی میں بعجلت ممکنہ مناسب جواب تیار کرادیا جائے۔

ابوالقاسم نعمانی

۲۲۔۱۲۔۱۴۴۵ھ

عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**مرکزی دفتر**

**کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دار العلوم دیوبند**

**CENTRAL OFFICE, ALL INDIA MAJLIS-E-TAHAFFUZ KHATM-E-NUBUWWAT**

Darul-Uloom, Deoband- 247554 U. P. India

E-mail: mohtamim@darululoom-deoband.com

حوالہ: 17/1 التاریخ: 22/6/2024

مستفتی ثانی ۱۲۸۱۷

حضرت والا! زید مجدکم سلام مسنون

حضرت مولانا محمد الیاس گھمن صاحب نے اس طرف توجہ دلائی ہے کہ کسی صاحب نے دارالعلوم دیوبند کے ایک فتوی میں خیانت کرکے ایک نیا فتنہ کھڑا کر دیا ہے جس سے نقصان کا خدشہ ہے۔ مناسب ہوگا کہ دارالافتاء دارالعلوم دیوبند سے اس کی وضاحت کرادی جائے۔ اس کے لیے ایک تازہ استفتاء منسلک تحریر ہذا ہے۔ جواب بعجلت ممکنہ مطلوب ہے۔

تازہ استفتاء کے ہمراہ سابقہ استفتاء مع جواب اور ان کے مجلات الصفدر کی نقل کاپی ارسال ہے۔

والسلام

شاہ عالم گورکھپوری

۲۲ ذی الحجہ ۱۴۴۵ھ

۲۹ جون ۲۰۲۴ء بروز ہفتہ

دارالافتاء!

منسلکہ تحریر کی روشنی میں بعجلت ممکنہ مناسب جواب تیار کرادیا جائے

ابوالقاسم نعمانی

۲۲/۱۲/۱۴۴۵ھ

2129/18

# دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کا

# رئیس المناظرین مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کو خراج تحسین

کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دارالعلوم دیوبند اور مہتمم دارالعلوم دیوبند کی طرف سے دارالافتاء کو بعجلت ممکنہ جواب لکھنے کی ذمہ داری دی گئی۔ چنانچہ دارالافتاء دارالعلوم دیوبند نے درج ذیل فتویٰ دیا۔ جس میں حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی خدمات دینیہ کو خراج تحسین پیش کیا اور واضح الفاظ میں تحریر فرمایا کہ دارالافتاء سے صادر ہونے والے فتویٰ میں حضرت مولانا امین صفدر صاحب رحمہ اللہ پر گمراہ یا زندیق ہونے کا حکم نہیں لگایا گیا ہے۔

دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کی طرف یہ نسبت غلط ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ حضرت مولانا مرحوم نے ان روایات کے ذریعے مذکورہ بالا نوعیت کا کوئی نتیجہ اخذ نہیں کیا ہے کہ ان پر زندیق وغیرہ ہونے کا حکم لگایا جائے۔

حضرت مرحوم تو سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور دیگر حضراتِ صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین کی عظمت شان کے قائل تھے۔ ان کے دفاع میں انہوں نے بڑی کوششیں کی ہیں۔ ان کی تصنیفات میں صریح الفاظ میں اس کا اعتراف موجود ہے۔

# دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کا جواب

## تجلیات صفدر میں مذکور بعض روایات کی تحقیق پر مشتمل ایک فتوے کی وضاحت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حامدا و مصلیا و مسلما

الجواب وباللہ التوفیق والعصمۃ

دارالعلوم دیوبند سے سابق میں جو فتویٰ دیا گیا ہے اس میں کسی متعین شخصیت پر کوئی حکم نہیں لگایا گیا اس میں ایک اصولی بات تحریر کی گئی ہے کہ یہ روایات ثابت نہیں۔ لہٰذا ان سے یہ نتیجہ اخذ کرنا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ؛ یزید کی شراب نوشی پر راضی تھے، انہوں نے پانچ صحابی کو ڈرایا دھمکایا ہے وغیرہ یہ درست نہیں ہے، جو شخص ایسا کرے گا وہ در حقیقت (نعوذ باللہ) کاتب وحی سے بغض اور عدالتِ صحابہ کو مجروح کرتا ہے جو انسان کے زندیق ہونے کی علامت ہے۔ (خلاصہ سابق فتوی ۷/۸/س/۱۴۴۴ھ)

اس فتویٰ میں کہیں بھی حضرت مولانا امین صفدر صاحب رحمہ اللہ پر گمراہ یا زندیق ہونے کا حکم نہیں لگایا گیا ہے۔ دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کی طرف یہ نسبت غلط ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ حضرت مولانا مرحوم نے ان روایات کے ذریعے مذکورہ بالا نوعیت کا کوئی نتیجہ اخذ نہیں کیا ہے کہ ان پر زندیق وغیرہ ہونے کا حکم لگایا جائے۔

حضرت مرحوم تو سیدنا امیر معاویہ رضی اللہ عنہ اور دیگر حضراتِ صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین کی عظمت شان کے قائل تھے۔ ان کے دفاع میں انہوں نے بڑی کوششیں کی ہیں ان کی تصنیفات کے اندر صریح الفاظ میں اس کا اعتراف موجود ہے۔

رہی یہ بات کی انہوں نے تجلیاتِ صفدر میں ان روایات کا ذکر کیوں کیا؟ تو ممکن ہے انہوں نے بطورِ الزام ان کا ذکر کیا ہو جیسا کہ سوال کے ساتھ منسلک فتویٰ میں کہا گیا ہے؛ اس لیے ان کا اصل مستدل اہل السنت والجماعت کے علماء کی تصریحات ہیں، یہ روایات نہیں ہیں۔ کتاب کے مشمولات اور سیاق وسباق سے یہ بات واضح ہے۔

فقط واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

دستخط: محمد اسد اللہ غفرلہ دارالافتاء دارالعلوم دیوبند 9/1/1446ھ۔16/7/2024ء

الجواب صحیح: محمود حسن بلند شہری غفرلہ 9/1/46ھ

الجواب صحیح: ابو القاسم نعمانی غفرلہ مہتمم دارالعلوم دیوبند 14/1/46ھ

الجواب صحیح: زین الاسلام قاسمی مفتی دارالعلوم دیوبند 9/1/46ھ

مہر دارالافتاء دارالعلوم دیوبند:

## عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:

حوالہ ۵۰۵/س/۱۴۴۵ھ

تجلیاتِ صفدر میں مذکور بعض روایات کی تحقیق پر مشتمل ایک فتوے کی وضاحت (شاہ فہد / بھکر / دستی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم، حامدًا ومصلیًا ومسلمًا، الجواب وباللہ التوفیق والعصمۃ: دارالعلوم دیوبند سے سابق میں جو فتوی دیا گیا ہے، اس میں کسی متعین شخصیت پر کوئی حکم نہیں لگایا گیا ہے، اس میں تو ایک اصولی بات تحریر کی گئی ہے کہ یہ روایات ثابت نہیں؛ لہذا ان سے یہ نتیجہ اخذ کرنا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ یزید کی شراب نوشی پر راضی تھے، انھوں نے پانچ صحابی کو ڈرایا دھمکایا ہے وغیرہ یہ درست نہیں ہے، جو شخص ایسا کرے گا وہ در حقیقت (نعوذ باللہ) کاتبِ وحی سے بغض اور عدالتِ صحابہ کو مجروح کرتا ہے، جو انسان کے زندیق ہونے کی علامت ہے۔ (خلاصہ سابق فتوی ۷/۸/س/۱۴۴۴ھ) اس فتوے میں کہیں بھی حضرت مولانا امین صفدر صاحبؒ پر گمراہ یا زندیق ہونے کا حکم نہیں لگایا گیا ہے، دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کی طرف یہ نسبت غلط ہے، واقعہ یہ ہے کہ حضرت مولانا مرحوم نے ان روایات کے ذریعے مذکورہ بالا نوعیت کا کوئی نتیجہ اخذ نہیں کیا ہے کہ ان پر زندیق وغیرہ ہونے کا حکم لگایا جائے، حضرت مرحوم تو سیدنا امیر معاویہؓ اور دیگر حضراتِ صحابہؓ کی عظمتِ شان کے قائل تھے، ان کے دفاع میں انھوں نے بڑی کوششیں کی ہیں، ان کی تصنیفات کے اندر صریح الفاظ میں اس کا اعتراف موجود ہے، رہی یہ بات کہ انھوں نے تجلیاتِ صفدر میں ان روایات کا ذکر کیوں کیا تو ممکن ہے کہ انھوں نے بہ طور الزام ان کا ذکر کیا ہو جیسا کہ سوال کے ساتھ منسلک فتوے میں کہا گیا ہے؛ اس لیے کہ ان کا اصل متدل اہل سنت والجماعت کے علماء کی تصریحات ہیں، یہ روایات نہیں ہیں، کتاب کے مشمولات اور سیاق وسباق سے یہ بات واضح ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم

دارالافتاء دارالعلوم دیوبند ۹/۱/۴۶ھ

الجواب صحیح

۹/۱/۴۶ھ

الجواب صحیح

۹/۱/۴۶ھ

الجواب صحیح

۱۷/۱/۴۶ھ

# مفتی ابو القاسم نعمانی حفظہ اللہ

## مہتمم دارالعلوم دیوبند کا حضرت اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کو خراجِ تحسین

جب میں نے اصل صورتحال کی طرف ارباب دارالعلوم دیوبند کو توجہ دلائی تو انہوں نے برملا حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کی خدمات دینیہ کا اعتراف کرتے ہوئے عبدالواجد لطیف صاحب کے استفتاء کو بے بنیاد اور تلبیس پر مبنی قرار دیا۔ مولانا ابوالقاسم نعمانی دامت برکاتہم نے دارالعلوم دیوبند کے لیٹر پیڈ پر ایک تحریر لکھ کر روانہ فرمائی۔

باسمہ سبحانہ وتعالیٰ

محترم مکرمی!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

یہ معلوم کر کے حیرت ہوئی کہ کسی شخص نے حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کی بعض عبارات کو سیاق سباق سے الگ کر کے استفتاء کی شکل میں دارالعلوم دیوبند کے دارالافتاء میں پیش کیا اور دارالعلوم کے جواب کو اپنے مذموم مقاصد کے لیے استعمال کرنا چاہا ہے۔

اس سلسلے میں حقیقی صورتحال کی وضاحت پر مشتمل مفصل اور واضح استفتاء دارالافتاء دارالعلوم دیوبند میں آیا اور مفتیان کرام نے اس تازہ استفتاء کا واضح جواب مرتب فرما دیا جو ہم رشتہ ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سابق مستفتی نے حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی کی ذات کو مجروح کرنے کی جو کوشش کی تھی وہ بے بنیاد اور تلبیس پر مبنی تھی۔ اللہ تعالیٰ ہمارے اکابر کی مساعی اور خدمات کو قبول فرمائے اور انہیں ان کا بہترین صلہ عطا فرمائے۔

والسلام

(مولانا مفتی) ابوالقاسم نعمانی

مہتمم دارالعلوم دیوبند

۱۷/۱/۱۴۴۶ھ = ۲۴/۷/۲۰۲۴ء

عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:



باسمہٖ تعالیٰ

الجامعۃ الاسلامیۃ دارالعلوم دیوبند الہند

Darul Uloom Deoband

PIN 247554, U.P. INDIA

Ref.: 34

Date: ..........

باسمہ سبحانہ وتعالی

محترمی ومکرمی!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

یہ معلوم کر کے حیرت ہوئی کہ کسی شخص نے حضرت مولانا محمد امین صفدر اکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کی بعض عبارات کو سیاق سباق سے الگ کر کے استفتاء کی شکل میں دارالعلوم دیوبند کے دارالافتاء میں پیش کیا اور دارالعلوم کے جواب کو اپنے مذموم مقاصد کے لیے استعمال کرنا چاہا ہے۔

اس سلسلہ میں حقیقی صورت حال کی وضاحت پر مشتمل مفصل اور واضح استفتاء دارالافتاء دارالعلوم دیوبند میں آیا اور مفتیان کرام نے اس تازہ استفتاء کا واضح جواب مرتب فرمادیا، جو ہم رشتہ ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سابق مستفتی نے حضرت مولانا محمد امین صفدر اکاڑوی کی ذات کو مجروح کرنے کی جو کوشش کی تھی وہ بے بنیاد اور تلبس پر مبنی تھی۔

اللہ تعالیٰ ہمارے اکابر کی مساعی اور خدمات کو قبول فرمائے اور انھیں ان کا بہترین صلہ عطا فرمائے، آمین!

والسلام

(مولانا مفتی) ابوالقاسم نعمانی

مہتمم دارالعلوم دیوبند

۱۷/۱/۱۴۴۶ھ = ۲۴/۷/۲۰۲۴ء

☎ +91-1336-222429 / FAX: +91-1336-222768 darululoomdeoband.com info@darululoomdeoband.com

# کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دارالعلوم دیوبند کا
# رئیس المناظرین مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کو خراج تحسین

نحمدہٗ و نصلی علی رسولہ الکریم اما بعد!

دین اسلام کا یہ زندہ معجزہ ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد قیامت تک کتاب وسنت کی روشنی میں معیاری شخصیتیں آتی رہیں گی جو درجہ بدرجہ حق و باطل کا معیار ثابت ہوتی رہیں گی۔ اور اگر کوئی کتاب وسنت کے الفاظ سے غلط فائدہ اٹھانے کی کوشش کرے گا تو وقت کے مناسب حال عنوانات سے باطل پرستوں کی تاویلات کا پردہ چاک کر کے حقیقی اسلام کا روشن چہرہ دکھاتی رہیں گی۔ جیسا کہ حدیث پاک میں ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے: "يَحْمِلُ هٰذَا الْعِلْمَ مِنْ كُلِّ خَلَفٍ عُدُولُهُ، يَنْفُونَ عَنْهُ تَحْرِيفَ الْغَالِينَ وَانْتِحَالَ الْمُبْطِلِينَ وَتَأْوِيلَ الْجَاهِلِينَ۔"(شرح مشکل الآثار للطحاوی رحمہ اللہ)

حدیث بالا کے مطابق رئیس المناظرین حضرت مولانا محمد امین صفدر اُوکاڑوی نور اللہ مرقدہ (ولادت ۱۴ پریل ۱۹۳۴ء، بیکانیر ھندوستان، وفات ۱۳ اکتوبر ۲۰۰۰ء اوکاڑہ پاکستان) کا شمار اہل علم اور علماء کے مابین عصر حاضر کی ان نابغہ روزگار شخصیات میں ہوتا ہے جنہوں نے دین کو اعتدال پسندی کے ساتھ اپنے سلف صالحین سے لیا اور اپنی پوری حیات مستعار کو دین میں غلو پسندوں کی تحریفات اور باطل پرستوں کی جعلسازیوں اور جاہلوں کی بے جا تاویلات کے ردّ و تعاقب میں بے لوث وقف کر دیا۔ اپنی ان مقبول و مخلصانہ خدمات کے سبب بر صغیر پاک وہند میں حضرت موصوف اہل حق کی علامت اور شناخت کی حیثیت رکھتے ہیں۔ برد اللہ مضجعہ وجعل الجنۃ مثواہ۔ عوام وخواص کے مابین آپ وکیل احناف اور مناظر اسلام کے نام سے جانے جاتے ہیں۔

آپ دین اسلام کی توسیع و اشاعت میں منہج دارالعلوم دیوبند کے حقیقی و عالمی ترجمان اور فرق باطلہ کے خلاف ایک سیف بے نیام تھے۔ آپ کا اصلاحی تعلق شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ سے تھا۔ حضرت لاہوری سے بیعت ہونے کے ساتھ حضرت مولانا شمس الحق افغانی رحمہ اللہ اور حضرت مولانا سرفراز خان صفدر رحمہ اللہ جیسے متکلمین اسلام کی خصوصی توجہات کا مرکز بنے۔ انہی روحانی تعلقات کی برکت تھی کہ مذہب

احناف کی ترویج واشاعت اور اس کے تحفظ ودفاع کے میدان میں نہایت اعتدال، سنجیدگی اور ٹھوس علمی دلائل کے ساتھ کارہائے نمایاں سرانجام دیے جن کا اثر ہم آج بھی دیکھ رہے ہیں اور ان شاءاللہ صدیوں دیکھتے رہیں گے۔

حکمت وموعظت کے ساتھ دعوت الی اللہ اور احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے میدان میں خداداد صلاحیتوں کی بنیاد پر صرف ایک فرقہ نہیں بلکہ عصر حاضر کے تقریباً تمام ہی باطل فرقوں کے خلاف برسرپیکار رہنا آپ کا امتیازی وصف ہے۔ فرقہائے باطلہ کے دست وبردسے امت مسلمہ کو بچانے میں آپ کی مخلصانہ اور بے لوث خدمات نسل نو کے لیے نہ صرف یہ کہ صدیوں تک نمونہ بنیں گی بلکہ جب بھی کوئی باطل فرقہ سر اٹھائے گا تو مولانا محمد امین صفدر اور مولانا محمد سرفراز خان صفدر جیسے اساطین ملت اسلامیہ کا نام نامی لوگوں کی نوک زبان پر ہوگا۔

پاکستان کے بڑے بڑے جامعات میں آپ کے دروس ہوتے رہے ہیں جن میں طلباء کے ساتھ ساتھ اساتذہ کرام کی اچھی خاصی تعداد شریک رہتی تھی۔ اصول وفروع میں اپنے اکابر علمائے دیوبند پر اعتماد کرتے تھے۔ نزاعی مسائل میں علمائے دیوبند کی تحقیق کو حرف آخر سمجھتے تھے اور اس سے سرموانحراف نہیں کرتے تھے۔ فن مناظرہ میں مجتہدانہ شان کے مالک تھے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی تحریر وتقریر انتہائی بے تکلف اور سادہ ہونے کے ساتھ ساتھ پرمغزاور مؤثر بھی ہوتی تھی، انداز بیان نہایت محققانہ ہوتا تھا۔

ان تمام تر خصوصیات و صلاحیتوں کے باوجود سادگی، عاجزی، تواضع اور انکساری کا پیکر تھے۔ تقویٰ، عبادت، احتیاط وورع اور اتباع سنت میں بھی اپنی مثال آپ تھے۔ ابنائے دارالعلوم دیوبند اور دار العلوم دیوبند کو آپ کی شخصیت اور مقبول خدمات پر فخر ہے۔ یوں تو آپ کی لاتعداد تصانیف کا ہر صفحہ ملت کے لیے بے بدل سرمایہ ہے لیکن تجلیات صفدر اور فتوحات صفدر وغیرہ کتابیں آپ کے تحقیقی قلم کی ایسی علمی یادگار ہیں جو شاہکار کی حیثیت رکھتی ہیں۔ ہم تمام خدام دارالعلوم دیوبند آپ کی خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے دعاگو ہیں کہ اللہ تعالیٰ آپ کی خدمات کو قبول فرمائے اور اس کا نفع پوری امت اسلامیہ کے لیے عام وتام فرمائے۔ آمین

شاہ عالم گورکھپوری

استاذ ونائب ناظم کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دار العلوم دیوبند

۱۸ محرم ۱۴۴۶ھ ۲۵ جولائی ۲۰۲۴ء

**عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مرکزی دفتر
Ph.: (01336) 222429 Fax: 222768
کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دار العلوم دیوبند
CENTRAL OFFICE, ALL INDIA MAJLIS-E-TAHAFFUZ KHATM-E-NUBUWWAT
Darul-Uloom, Deoband- 247554 U. P. India
E-mail: mohtamim@darululoom-deoband.com

حوالہ ..................  التاریخ: 25/7/2024

## حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم اما بعد!

دین اسلام کا یہ زندہ معجزہ ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد قیامت تک کتاب وسنت کی روشنی میں معیاری شخصیتیں آتی رہیں گی جو درجہ بدرجہ حق وباطل کا معیار ثابت ہوتی رہیں گی۔ اور اگر کوئی کتاب وسنت کے الفاظ سے غلط فائدہ اٹھانے کی کوشش کرے گا تو وقت کے مناسب حال عنوانات سے باطل پرستوں کی تاویلات کا پردہ چاک کر کے حقیقی اسلام کا روشن چہرہ دکھاتی رہیں گی۔ جیسا کہ حدیث پاک میں ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے ''یحمل هذا العلم من خلف عدوله ينفون عنه تحريف الغالين وانتحال المبطلين وتاويل الجاهلين'' (شرح مشکل الآثار للطحاویؒ)

حدیث بالا کے مطابق رئیس المناظرین حضرت مولانا محمد امین صفدر اُوکاڑوی نور اللہ مرقدہ (ولادت ۴/اپریل ۱۹۳۴ء بیکانیر ہندستان، وفات ۳/اکتوبر ۲۰۰۰ء اُوکاڑہ پاکستان) کا شمار اہل علم اور علماء کے مابین عصر حاضر کی اُن نابغۂ روزگار شخصیات میں ہوتا ہے جنھوں نے دین کو اعتدال پسندی کے ساتھ اپنے سلف صالحین سے لیا اور اپنی پوری حیات مستعار کو دین میں غلو پسندوں کی تحریفات اور باطل پرستوں کی جعلسازیوں اور جاہلوں کی بے جا تاویلات کے ردّ وتعاقب میں بے لوث وقف کر دیا۔ اپنی ان مقبول ومخلصانہ خدمات کے سبب برصغیر پاک وہند میں حضرت موصوف اہل حق کی علامت اور شناخت کی حیثیت رکھتے ہیں۔ برد اللہ مضجعه وجعل الجنة مثواه۔ عوام وخواص کے مابین آپ وکیل احناف اور مناظر اسلام کے نام سے جانے جاتے ہیں۔

آپؒ دین اسلام کی توسیع واشاعت میں منہج دار العلوم دیوبند کے حقیقی وعالمی ترجمان اور فرقِ باطلہ کے خلاف ایک سیفِ بے نیام تھے۔ آپ کا اصلاحی تعلق شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ سے تھا۔ حضرت لاہوری سے بیعت ہونے کے ساتھ حضرت مولانا شمس الحق افغانیؒ اور حضرت مولانا سرفراز خاں صفدرؒ جیسے متکلمین اسلام کی خصوصی توجہات کا مرکز بنے۔ انہی روحانی تعلقات کی برکت تھی کہ مذہب احناف کی ترویج واشاعت اور اس کے تحفظ ودفاع کے میدان میں نہایت اعتدال، سنجیدگی اور ٹھوس علمی دلائل کے ساتھ کارہائے نمایاں سرانجام دیے جن کا اثر ہم آج بھی دیکھ رہے ہیں اور ان شاء اللہ صدیوں دیکھتے رہیں گے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مرکزی دفتر
Ph. : (01336) 222429 Fax : 222768

کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دارالعلوم دیوبند

CENTRAL OFFICE, ALL INDIA MAJLIS-E-TAHAFFUZ KHATM-E-NUBUWWAT
Darul-Uloom, Deoband- 247554 U. P. India
E-mail: mohtamim@darululoom-deoband.com

التاریخ: .................. حوالہ: ..................

حکمت وموعظت کے ساتھ دعوت الی اللہ اور احقاق حق اور ابطال باطل کے میدان میں خداداد صلاحتیوں کی بنیاد پر صرف ایک فرقہ نہیں بلکہ عصر حاضر کے تقریباً تمام ہی باطل فرقوں کے خلاف برسر پیکار رہنا آپ کا امتیازی وصف ہے۔ فرقہائے باطلہ کے دست وبرد سے امت مسلمہ کو بچانے میں آپ کی مخلصانہ اور بے لوث خدمات نسل نو کے لیے نہ صرف یہ کہ صدیوں تک نمونہ بنیں گی بلکہ جب بھی کوئی باطل فرقہ سر اٹھائے گا تو مولانا محمد امین صفدر اور مولانا محمد سرفراز خاں صفدر جیسے اساطین ملت اسلامیہ کا نام نامی لوگوں کی نوک زبان پر ہوگا۔ پاکستان کے بڑے بڑے جامعات میں آپ کے دروس ہوتے رہے ہیں جن میں طلباء کے ساتھ ساتھ اساتذۂ کرام کی اچھی خاصی تعداد شریک رہتی تھی۔ اصول وفروع میں اپنے اکابر علمائے دیوبند پر اعتماد کرتے تھے۔ نزاعی مسائل میں علمائے دیوبند کی تحقیق کو حرف آخر سمجھتے تھے اور اس سے سرموانحراف نہیں کرتے تھے۔ فن مناظرہ میں مجتہدانہ شان کے مالک تھے۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ کی تحریر وتقریر انتہائی بے تکلف اور سادہ ہونے کے ساتھ ساتھ پرمغز اور مؤثر بھی ہوتی تھی، انداز بیان نہایت محققانہ ہوتا تھا۔

ان تمام تر خصوصیات وصلاحیتوں کے باوجود سادگی، عاجزی، تواضع اور انکساری کا پیکر تھے۔ تقویٰ، عبادت، احتیاط وورع اور اتباع سنت میں بھی اپنی مثال آپ تھے۔ ابنائے دارالعلوم دیوبند اور دارالعلوم دیوبند کو آپ کی شخصیت اور مقبول خدمات پر فخر ہے۔ یوں تو آپ کی لاتعداد تصانیف کا ہر صفحہ ملت کے لیے بے بدل سرمایہ ہے لیکن تجلیات صفدر اور فتوحات صفدر وغیرہ کتابیں آپ کے تحقیقی قلم کی ایسی علمی یادگار ہیں جو شاہکار کی حیثیت رکھتی ہیں۔ ہم تمام خدام دارالعلوم دیوبند آپ کی خدمات کا اعتراف کرتے ہوئے دعا گو ہیں کہ اللہ تعالیٰ آپ کی خدمات کو قبول فرمائے اور اس کا نفع پوری ملت اسلامیہ کے لیے عام وتام فرمائے، آمین۔

شاہ عالم گورکھپوری

استاذ ونائب ناظم کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دارالعلوم دیوبند

۱۸ محرم ۱۴۴۶ھ ۲۵ جولائی ۲۰۲۴ء

# دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کے رجوع کے بعد دیگر شخصیات اور جامعات کے رجوع کا سلسلہ

دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کے سابقہ فتویٰ کی تائید جن بڑی شخصیات اور بڑے جامعات نے کی جب دارالافتاء دارالعلوم دیوبند نے مستفتی کی تلبیس کو واضح کیا تو ان جامعات و شخصیات کی وہ تحریریں خود بخود کالعدم قرار پائیں جنہوں نے دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کے فتویٰ کو بنیاد بنا کر اپنی رائے یا فتویٰ دیا تھا۔

تاہم بعض شخصیات و جامعات نے حقائق کو ملحوظ رکھتے ہوئے فراخ دلی کے ساتھ سابقہ موقف سے رجوع کیا اور حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کو خراج تحسین پیش کرنے کے ساتھ ساتھ عبدالواجد لطیف صاحب کے استفتاء کو تلبیس قرار دیا۔ یہ ایک مستقل سلسلہ ہے جو جاری و ساری ہے۔ اس وقت تک ہمیں جو تحریریں موصول ہوئی ہیں، قارئین کی سہولت کے پیش نظر آنے والے صفحات میں ان تحریروں کی کمپوزنگ اور تسلی کے پیش نظر عکسی ثبوت پیش خدمت ہیں:

# مفتی بشیر احمد، مفتی محمد طاہر، مفتی محمد صالح، مفتی مقصود احمد دامت فیوضہم

# جامعہ مظاہر علوم سہارنپور، انڈیا کا رجوع

حامدا ومصلیا اما بعد!

حضرت مولانا امین صفدر صاحب اوکاڑوی رحمہ اللہ ماضی قریب کے ان اہل علم میں سے ہیں جنہوں نے اہل السنت والجماعت کے عقائد حقہ اور حضرات صحابہ کے دفاع میں نمایاں خدمات انجام دی ہیں وہ اس بارے میں اکابر دیوبند کے ترجمان کی حیثیت سے جانے جاتے تھے۔ ان کی تقاریر و تصانیف اس پر شاہد عدل ہیں العیاذ باللہ وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ یا کسی اور صحابی رسول کے بارے میں کوئی گستاخانہ نظریہ رکھتے ہوں یا ان کی شان میں کسی تنقیص کے مرتکب ہوئے ہوں اس کا ہرگز ثبوت نہیں ہے۔

سائل نے ان کی ذکر کردہ بعض عبارات کو سیاق وسباق سے ہٹا کر دارالعلوم دیوبند سے نام ذکر کیے بغیر ان عبارات کے بیان کرنے اور لکھنے والے کے بارے میں زندقہ وضلالہ کا فتوی حاصل کیا جس پر مظاہر علوم سہارنپور کی بھی تصدیق ثبت ہے پھر اس فتویٰ کو حضرت موصوف رحمہ اللہ کی ذات پر منطبق کر کے ان کو مجروح کرنے کی مذموم کوشش کی۔

دارالعلوم دیوبند اور مظاہر علوم سہارنپور اس انطباق سے بری ہیں اور ان کی جانب اس کی نسبت غلط اور خلاف واقعہ ہے۔ فقط واللہ اعلم

حررہ العبد: بشیر احمد عفی عنہ نائب مفتی مظاہر علوم سہارنپور۔۲۹-۱-۱۴۴۶ھ

الجواب صحیح: محمد طاہر عفا اللہ۔۲۹-۱-۱۴۴۶ھ

الجواب صحیح: محمد صالح۔۳۰-۱-۱۴۴۶ھجری

الجواب صحیح: مقصود احمد۔۳۰ محرم ۱۴۴۶ھ

مہر: دارالافتاء مظاہر علوم سہارنپور

عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:

حامداً ومصلیاً، امابعد! حضرت مولانا امین صفدر صاحب اوکاڑوی ماضی قریب کے ان اہل علم
میں سے ہیں، جنہوں نے اہل السنۃ والجماعۃ کے عقائد حقہ اور حضرات صحابہ کے دفاع میں
نمایاں خدمات انجام دی ہیں، وہ اس بارے میں اکابر دیوبند کے ترجمان کی حیثیت سے
جانے جاتے تھے، ان کی تقاریر و تصانیف اس پر شاہد عدل ہیں، العیاذ باللہ وہ حضرت
معاویہؓ یا کسی اور صحابی رسول کے بارے میں کوئی گستاخانہ نظریہ رکھتے ہوں یا ان کی شان میں
کسی تنقیص کے مرتکب ہوئے ہوں اس کا ہرگز کوئی ثبوت نہیں ہے، سائل نے ان کی ذکر کردہ
بعض عبارات کو سیاق و سباق سے ہٹا کر دارالعلوم دیوبند سے نام ذکر کئے بغیر ان
عبارات کے بیان کرنے اور لکھنے والے کے بارے میں زندقہ و ضلالت کا فتویٰ حاصل کیا،
جس پر مظاہر علوم سہارنپور کی بھی تصدیق ثبت ہے، پھر اس فتویٰ کو حضرت
موصوفؒ کی ذات پر منطبق کرکے ان کو مجروح کرنے کی مذموم کوشش کی، دارالعلوم
دیوبند اور مظاہر علوم سہارنپور اس انطباق سے بری ہیں اور ان کی جانب اس کی
نسبت غلط اور خلاف واقعہ ہے۔ فقط واللہ اعلم

حررہ العبد رشید احمد عفی عنہ
نائب مفتی مظاہر علوم سہارنپور
۲۹/۱/۱۴۴۶ھ

الجواب صحیح
مقصود [illegible]
۳۰ محرم ۱۴۴۶ھ

الجواب صحیح
محمد طاہر عفا اللہ
۲۹/۱/۱۴۴۶ھ

الجواب صحیح
محمد صالح
۱۴۴۶/۱/۳۰ھ

دار الافتاء

# مفتی محمود حسن، مفتی محمد علی حسن، مفتی عبدالحسیب دامت فیوضہم

# دارالافتاء جامعہ مظاہر علوم (وقف) سہارنپور، انڈیا کا رجوع

دارالعلوم دیوبند کا ایک تحقیقی جواب اس سے قبل بھی برائے تصدیق دارالافتاء میں کوئی صاحب لے کر آئے تھے جس پر اہل افتاء نے دستخط ثبت کیے تھے۔ سائل (عبدالواجد لطیف۔ از ناقل) نے بڑی ہوشیاری کے ساتھ اس جواب کو ایک عظیم شخصیت (حجۃ اللہ فی الارض رئیس المناظرین مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ۔ از ناقل) کے خلاف استعمال کرنا شروع کر دیا، جو نقل وعقل دونوں کے قطعاً خلاف ہے، جس کی وضاحت مذکورہ جواب (دارالافتاء دارالعلوم دیوبند کے جدید فتویٰ۔ از ناقل) میں کر دی گئی ہے اس (جدید۔ از ناقل) جواب سے ہم متفق ہیں۔

حررہ العبد: محمود حسن مظاہر علوم وقف سہارنپور۔ ۵-۲-۱۴۴۶ھ

الجواب صحیح: محمد علی حسن نہٹوری دارالافتاء مظاہر علوم وقف سہارنپور۔ ۵ صفر ۱۴۴۶ھ

الجواب صواب: عبدالحسیب دارالافتاء مظاہر علوم (وقف) سہارنپور۔ یوپی۔ ۵-۲-۱۴۴۶ھ

مہر: دارالافتاء مظاہر علوم وقف سہارنپور

عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:


دار العلوم دیوبند کا ایک محقق جواب اس سے قبل بھی
برائے تصدیق دار الافتاء میں کوئی صاحب لیکر آئے تھے
جس پر دار الافتاء نے دستخط ثبت کئے تھے مسائل زیر بحث کو
ہوشیارانہ طور سے اس جواب کو ایک مسلم شخصیت کے
خلاف استعمال کرنا شروع کر دیا جو نقل و عقل
دونوں کے تقاضا خلاف ہے جس کی وضاحت
مذکورہ جواب میں دی گئی، اس جواب سے ہم متفق ہیں

حررہ العبد محمد ... عفی عنہ
دار الافتاء مظاہر علوم وقف
۵/۲ ربیع الاول ... سہارنپور

الجواب صحیح
...
دار الافتاء مظاہر علوم وقف سہارنپور
۵ صفر ...

الجواب صواب
...
دار الافتاء مظاہر علوم (وقف)
سہارنپور یوپی
۵ - ۲ - ۲۶ ۱۴ھ

# مولانا عبد الباری فاروقی حفظہ اللہ

# مہتمم دار المبلغین لکھنؤ، انڈیا کا رجوع

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد!

حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ ایک بافیض عالم دین تھے، دین و شریعت کی اچھی سمجھ رکھتے تھے رد فرقہ باطلہ کا خاص ذوق اللہ تعالیٰ نے ان کو عطا فرمایا تھا۔

کچھ عرصہ پہلے کچھ لوگوں نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی چند عبارتوں کے حوالے سے ان کا نام ذکر کیے بغیر ایک استفتاء دار العلوم دیوبند کو ارسال کیا۔ استفتاء کے مشمولات اور ان میں ذکر کردہ عبارتوں کی ترتیب سے یہ شبہ ہوتا تھا کہ صاحب عبارت کہیں نہ کہیں جلیل القدر صحابی حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی گستاخی کا مرتکب ہے، لہٰذا دار العلوم نے استفتاء کو سامنے رکھتے ہوئے جو جواب تحریر کیا وہ بالکل درست اور مناسب تھا۔

میرے والد ماجد جانشین امام اہل سنت حضرت مولانا عبد العلیم فاروقی رحمۃ اللہ علیہ نے اس فتویٰ کی تائید میں ایک وقیع مضمون تحریر فرمایا تھا، اس فتویٰ و تائیدی تحریر کو بنیاد بنا کر بعض لوگوں نے مولانا اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کی ذات کو مجروح کرنے کی کوشش کی بعد میں ایک صاحب تحقیق عالم دین نے مولانا مرحوم کی عبارتوں کی تخریج و تحقیق کی اور اس کے سیاق وسباق کو واضح کیا۔

مولانا مرحوم کی اصل عبارتوں کو دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس میں کوئی ایسی بات نہیں ہے جس کو حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی گستاخی پر محمول کیا جائے بلکہ ان کے بیٹے یزید کے سلسلے میں کسی کو جواب دیتے ہوئے مولانا نے کچھ ناقابل استدلال روایات الزاماً نقل کی ہیں اور یزید کی شخصیت چونکہ تاریخی ہے اس لیے اس کے سلسلے میں اہل السنت والجماعت کے یہاں مختلف نظریات پائے جاتے ہیں۔

صحیح بات یہ ہے کہ حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی عظمت و فضیلت کے قائل تھے اور ان کا دفاع کرتے تھے چنانچہ ایک جگہ لکھتے ہیں:

”حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے خلاف بولنے والوں میں آخر کون ہے جن کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ”کاتبِ وحی“ اور ”برادرِ نسبتی“ ہونے کا فخر حاصل ہو؟ ایسا کون ہے جس کے حق میں ”ہادی ومہدی“ ہونے کی دعا کی ہو؟ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے لیے زبان نبوت سے جنت واجب ہو چکی ہے۔“

(تریاقِ اکبر بزبانِ صفدر: ص: ۲۴۰)

حضرت اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں دارالعلوم دیوبند کے حالیہ فتوے میں اسی رائے کا اظہار کیا گیا ہے میں مکمل طور پر اس فتویٰ کی تائید کرتا ہوں۔

عبد الباری فاروقی
مہتمم: دار المبلغین لکھنؤ

۲۶ اگست ۲۰۲۴ء

## عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:


ABDUL BARI FAROOQUI

Principal: Darul Muballighin

General Secretary: Majlis Tahaffuz-e-Namoos-e-Sahaba r.z

Member: Deeni Taleemi Trust Lucknow

Member: Maulana Sani Hasani Educational Society

عبدالباری فاروقی

مہتمم: دارالمبلغین لکھنؤ

ناظم عمومی: مجلس تحفظ ناموس صحابہؓ

ممبر: دینی تعلیمی ٹرسٹ لکھنؤ

ممبر: مولانا محمد ثانی حسنی ایجوکیشنل سوسائٹی

207/49 Choudhry Garhayya Near Shikhsha Bhawan Chowk Lucknow 226003. mob: +91-9839923339


Ref. : .................. باسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم Date : ..................

**نحمده ونصلي على رسوله الكريم. أما بعد.**

حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ ایک بافیض عالم دین تھے، دین وشریعت کی اچھی سمجھ رکھتے تھے، ردفرق باطلہ کا خاص ذوق اللہ تعالیٰ نے ان کو عطا فرمایا تھا۔

کچھ عرصہ پہلے کچھ لوگوں نے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی چند عبارتوں کے حوالے سے ان کا نام ذکر کئے بغیر ایک استفتاء دارالعلوم دیوبند کو ارسال کیا، استفتاء کے مشمولات اور اس میں ذکر کردہ عبارتوں کی ترتیب سے یہ شبہ ہوتا تھا کہ صاحب عبارت کہیں نہ کہیں جلیل القدر صحابی حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی گستاخی کا مرتکب ہے، لہٰذا دارالعلوم نے استفتاء کو سامنے رکھتے ہوئے جو جواب تحریر کیا وہ بالکل درست اور مناسب تھا، میرے والد ماجد جانشین امام اہل سنت حضرت مولانا عبدالعلیم فاروقی رحمۃ اللہ علیہ نے اس فتویٰ کی تائید میں ایک وقیع مضمون تحریر فرمایا تھا، اس فتوے وتائیدی تحریر کو بنیاد بنا کر بعض لوگوں نے مولانا اوکاڑویؒ کی ذات کو مجروح کرنے کی کوشش کی، بعد میں ایک صاحب تحقیق عالم دین نے مولانا مرحوم کی ان عبارتوں کی تخریج وتحقیق کی اور اس کے سیاق وسباق کو واضح کیا۔

مولانا مرحوم کی اصل عبارتوں کو دیکھنے سے اندازہ ہوتا ہے کہ اس میں کوئی ایسی بات نہیں ہے جس کو حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی گستاخی پر محمول کیا جائے، بلکہ ان کے بیٹے یزید کے سلسلے میں کسی کو جواب دیتے ہوئے مولانا نے کچھ ناقابل استدلال روایات الزاماً نقل کی ہیں، اور یزید کی شخصیت چونکہ تاریخی ہے اس لئے اس کے سلسلے میں اہل سنت وجماعت کے یہاں مختلف نظریات پائے جاتے ہیں۔

صحیح بات یہ ہے کہ حضرت مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی عظمت وفضیلت کے قائل تھے اور ان کا دفاع کرتے تھے، چنانچہ ایک جگہ لکھتے ہیں:

> ''حضرت معاویہؓ کے خلاف بولنے والوں میں آخر کون ہے جس کو آنحضرت ﷺ کا ''کاتب وحی'' اور ''برادر نسبتی'' ہونے کا فخر حاصل ہو؟ ایسا کون ہے جس کے حق میں ''ہادی ومہدی'' ہونے کی دعا کی ہو؟ حضرت امیر معاویہؓ کے لئے زبان نبوت سے جنت واجب ہو چکی ہے''

تریاق اکبر بزبان صفدر ص: ۲۴۰

حضرت اوکاڑویؒ کے بارے میں دارالعلوم دیوبند کے حالیہ فتوے میں اسی رائے کا اظہار کیا گیا ہے، میں مکمل طور پر اس فتوے کی تائید کرتا ہوں۔

عبدالباری فاروقی

مہتمم دارالمبلغین لکھنؤ

۲۶/اگست، ۲۰۲۴ء

# مفتی صدام حسین لدھیانوی حفظہ اللہ

# مفتی اعظم پنجاب، انڈیا کا رجوع

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

بندے کے نزدیک حضرت مولانا امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ مناظر اسلام، ترجمان دیوبند، وکیل صحابہ اور ایک صحیح العقیدہ جید عالم دین تھے۔ اور پاکستان کے شہر ملتان کے عبد الواجد لطیف صاحب نے جس استفتاء پر دارالعلوم دیوبند اور دیگر ہندوپاک کے مرکزی اداروں سے فتویٰ حاصل کیا تھا، جس پر بندے کی بھی تائید تھی۔ اس میں کسی کتاب اور کسی عالم کے نام کا ذکر نہ تھا لیکن جب اس فتویٰ کو عبد الواجد لطیف صاحب نے کتابی شکل میں شائع کیا، تو اس کو حضرت مولانا امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ پر چسپاں کیا گیا، جس سے حضرت موصوف کی ذات کو مجروح کرنے کی ناکام کوشش کی گئی ہے اور حقیقت کھل جانے کے بعد دارالعلوم دیوبند نے بھی اپنے سابقہ فتوے سے رجوع کر لیا ہے اس لئے بندہ بھی اپنی سابقہ تائید سے رجوع کر کے مادرِ علمی دارالعلوم دیوبند کے حالیہ فتویٰ کی پر زور تائید کرتا ہے۔

فقط والسلام

صدام حسین لدھیانوی

۲۰۲۴/۸/۳۰ء

۱۴۴۶/۲/۲۴ھ

عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:


مفتی اعظم پنجاب
مفتی صدام حسین لدھیانوی

MUFTI-E-AZAM PUNJAB
MUFTI SADDAM HUSSAIN LUDHIANVI

Email: muftieazampunjab492023@gmail.com (M) 70876 66695


Ref. No. Date:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

بندے کے نزدیک حضرت مولانا امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ مناظر اسلام، ترجمانِ دیوبند، وکیل صحابہ اور ایک صحیح العقیدہ جید عالم دین تھے اور پاکستان کے شہر ملتان کے عبدالواجد لطیف صاحب نے جس استفتاء پر دارالعلوم دیوبند اور دیگر ہندو پاک کے مرکزی اداروں سے فتویٰ حاصل کیا تھا، جس پر بندے کی بھی تائید تھی، اس میں کسی کتاب اور کسی عالم کے نام کا ذکر نہ تھا لیکن جب اس فتویٰ کو عبدالواجد لطیف صاحب نے کتابی شکل میں شائع کیا، تو اس کو حضرت مولانا امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ پر چسپاں کیا گیا، جس سے حضرت موصوف کی ذات کو مجروح کرنے کی ناکام کوشش کی گئی ہے اور حقیقت کھل جانے کے بعد دارالعلوم دیوبند نے بھی اپنے سابقہ فتوے سے رجوع کر لیا ہے اس لئے بندہ بھی اپنی سابقہ تائید سے رجوع کر کے مادرِ علمی دارالعلوم دیوبند کے حالیہ فتویٰ کی پرزور تائید کرتا ہے۔

فقط والسلام

صدام حسین لدھیانوی

صدام حسین لدھیانوی

۲۰۲۴/۸/۳۰ء ۱۴۴۶/۲/۲۴

Head Office : Masjid Ummul Madaris, 336 Shahpur Road, Near Subhani Building, Ludhiana-141008, Punjab, India

# مفتی مختار اللہ حقانی حفظہ اللہ

## دار الافتاء دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کا رجوع

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

سلام مسنون کے بعد بندہ ناچیز مختار اللہ حقانی ایک وضاحتی تحریر لکھ کر اپنے مسلمان بھائیوں کو مطلع کرنا چاہتا ہے کہ تقریباً 2024/05/25 کو نائب مہتمم جامعہ دار العلوم حقانیہ حضرت مولانا حامد الحق صاحب دامت برکاتہم العالیہ کی توسط سے مرکز علمی، ام المدارس دارالعلوم دیوبند، دارالعلوم کراچی اور دیگر بعض بڑے جامعات کے فتاویٰ جو ایک استفتاء کے جواب میں لکھے گئے تھے، دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کے دارالافتاء کو تائید وتصویب کے لیے لائے گئے۔ چونکہ دارالعلوم دیوبند ہم سب دیوبندی مکتب فکر کی مرجع اور مرکزِ علمی ہے، اس لیے بندہ ناچیز نے دارالعلوم دیوبند کے جواب پر اعتماد کرتے ہوئے 2024/05/28 کو تائید کے چند کلمات لکھے تھے۔

لیکن کل بروز پیر بتاریخ 2024/07/29 کو معتمد ذرائع سے پتہ چلا کہ مستفتی نے حضرت الاستاذ، مناظر اسلام حضرت العلامہ مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی صاحب رحمہ اللہ کی کتاب "تجلیات صفدر" کی عبارات میں قطع برید کر کے ایک استفتاء مرتب کیا اور وہ استفتاء انہوں نے دارالعلوم دیوبند اور مختلف جامعات کو بھیجا۔

دارالعلوم دیوبند اور دیگر جامعات نے اس استفتاء کو مد نظر رکھ کر جواب دیا تھا لیکن اس جواب کے بعد دارالعلوم دیوبند کے اکابرین کے سامنے حقیقت حال واضح کیا گیا تو انہوں نے 2024/07/16 کو اپنے اس سابقہ فتویٰ سے رجوع کرتے ہوئے اصل حقیقت کو سامنے رکھ کر 2024/07/16 کو نیا فتویٰ جاری کیا اور اس کے ساتھ دارالعلوم دیو بند کے مہتمم حضرت علامہ مولانا مفتی ابو القاسم نعمانی صاحب دامت برکاتہم العالیہ نے 2024/07/24 کو دارالعلوم دیوبند کے لیٹر پیڈ پر حضرت اقدس مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ کی مقامِ علمی کا اعتراف کرتے ہوئے اس سابقہ فتویٰ سے رجوع کرنے کی تائید میں الگ خط بھی ارسال فرمایا ہے اور یہ جملہ مواد اس باوثوق ذرائع سے بندہ ناچیز کو واٹس ایپ کے ذریعے موصول ہوا۔

چونکہ بندہ ناچیز نے دارالعلوم دیوبند کے فتویٰ کو مد نظر رکھ کر تائیدی کلمات تحریر کیے تھے تو اب چونکہ دارالعلوم دیوبند نے اپنے اس فتویٰ سے رجوع کیا ہے، اس لیے بندہ ناچیز مختار اللہ حقانی خادم التدریس والافتاء جامعہ حقانیہ اکوڑہ خٹک، اپنے اس تحریر سے رجوع کرتے ہوئے دارالعلوم دیوبند کے 2024/07/16 کے فتویٰ کی تائید کرتا ہے۔ اس لیے میرے 2024/05/28 کے تحریر کو غلط استعمال نہ کیا جائے۔ اللہ تعالی ہم سب کو دجل وفریب سے بچائے اور راہ حق پر چلنے کی توفیق عطاء فرمائے۔

آمین یارب العالمین

والسلام

بندہ ناچیز مختار اللہ حقانی

۲۰۲۴/۷/۳۱

خادم التدریس والافتاء جامعہ حقانیہ اکوڑہ خٹک

عکسی ثبوت ملاحظہ فرمائیں:

فتوی نمبر:
حوالہ نمبر:
تاریخ:

دار الافتاء
جامعہ دار العلوم حقانیہ
اکوڑہ خٹک ضلع نوشہرہ خیبر پختونخوا پاکستان

محترم ومکرم جناب ـــــــــــــــــ زید مجدکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

سلام مسنون کے بعد بندہ ناچیز مختار اللہ حقانی ایک وضاحتی تحریر لکھ کر اپنے مسلمان بھائیوں کو مطلع کرنا چاہتا ہے کہ تقریباً 25/05/2024 کو نائب مہتمم جامعہ دار العلوم حقانیہ حضرت مولانا حامد الحق صاحب دامت برکاتہم العالیہ کی توسط سے مرکز علمی، ام المدارس دار العلوم دیوبند، دار العلوم کراچی اور دیگر بعض بڑے جامعات کے فتاویٰ جو ایک استفتاء کے جواب میں لکھے گئے تھے، دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کے دار الافتاء کو تائید وتصویب کے لیے لائے گئے۔ چونکہ دار العلوم دیوبند ہم سب دیوبندی مکتب فکر کی مرجع اور مرکزِ علمی ہے، اس لیے بندہ ناچیز نے دار العلوم دیوبند کے جواب پر اعتماد کرتے ہوئے 28/05/2024 کو تائید کے چند کلمات لکھے تھے لیکن کل بروز پیر بتاریخ 29/07/2024 کو معتمد ذرائع سے پتہ چلا کہ مستفتی نے حضرت الاستاذ، مناظر اسلام حضرت العلامہ مولانا محمد امین صفدر اکاڑویؒ صاحب کی کتاب "تجلیات صفدر" کی عبارات میں قطع برید کر کے ایک استفتاء مرتب کیا اور وہ استفتاء انہوں نے دار العلوم دیوبند اور مختلف جامعات کو بھیجا۔ دار العلوم دیوبند اور دیگر جامعات نے اسی استفتاء کو مد نظر رکھ کر جواب دیا تھا لیکن اس جواب کے بعد دار العلوم دیوبند کے اکابرین کے سامنے حقیقتِ حال واضح کیا گیا تو انہوں نے 16/07/2024 کو اپنے اس سابقہ فتویٰ سے رجوع کرتے ہوئے اصل حقیقت کو سامنے رکھ کر 16/07/2024 کو نیا فتوی جاری کیا اور اس کے ساتھ دار العلوم دیوبند کے مہتمم حضرت علامہ مولانا مفتی ابو القاسم نعمانی صاحب دامت برکاتہم العالیہ نے 24/07/2024 کو دار العلوم دیوبند کے لیٹر پیڈ پر حضرت اقدس مولانا محمد امین صفدر اکاڑویؒ کی مقام علمی کا اعتراف کرتے ہوئے اس سابقہ فتوی سے رجوع کرنے کی تائید میں الگ خط بھی ارسال فرمایا ہے اور یہ جملہ مواد اس باوثوق ذرائع سے بندہ ناچیز کو واٹس ایپ کے ذریعے موصول ہوا۔ چونکہ بندہ ناچیز نے دار العلوم دیوبند کے فتویٰ کو مد نظر رکھ کر تائیدی کلمات تحریر کیے تھے تو اب چونکہ دار العلوم دیوبند نے اپنے اس فتویٰ سے رجوع کیا ہے، اس لیے بندہ ناچیز مختار اللہ حقانی خادم التدریس والافتاء جامعہ حقانیہ اکوڑہ خٹک، اپنے اس تحریر سے رجوع کرتے ہوئے دار العلوم دیوبند کے 16/07/2024 کے فتویٰ کی تائید کرتا ہے۔ اس لیے میرے 28/05/2024 کے تحریر کو غلط استعمال نہ کیا جائے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو دجل وفریب سے بچائے اور راہِ حق پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین یارب العالمین

والسلام
بندہ ناچیز مختار اللہ حقانی
۳۱/۷/۲۰۲۴ء

مفتی مختار اللہ حقانی
مفتی ومدرس

دار الافتاء

خادم التدریس والافتاء دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک

Dar Ul Ifta Jamia Dar Ul Uloom Haqqania
Akora Khattak Nowshera kpk pakistan

Email: Jamiahaqqania@gmail.com
http://www.jamiahaqqania.edu.pk
Ph.Office:0923-630435

# سلسلہ خطوط برائے اظہار تشکر

بفضلہ تعالیٰ جب ایک سازش دم توڑ گئی تو اللہ کریم کا شکر ادا کرنے کے ساتھ ساتھ ان اہل علم کا بھی شکریہ ادا کیا جنہوں نے اس سارے معاملے میں حق پسندی سے کام لیا۔ کیونکہ حدیث مبارک میں ہے کہ جو (قابل قدر) لوگوں کا شکریہ ادا نہیں کرتا وہ (حقیقت میں) اللہ کا شکر بھی ادا نہیں کر رہا۔

عَنْ أَبِي سَعِيدٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ لَمْ يَشْكُرِ النَّاسَ لَمْ يَشْكُرِ اللهَ۔

جامع الترمذی، رقم الحدیث:1955

ترجمہ: حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو لوگوں کا شکریہ ادا نہیں کرتا وہ اللہ کا بھی شکر گزار نہیں ہو سکتا۔

ان حضرات اور اداروں کے نام یہ ہیں:

1: مفتی ابوالقاسم نعمانی مہتمم دارالعلوم دیوبند، انڈیا اور ارباب دارالافتاء دارالعلوم دیوبند، انڈیا

2: مولانا شاہ عالم گورکھپوری کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت، دارالعلوم دیوبند انڈیا

3: مفتی مختار اللہ حقانی، دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک، پاکستان

4: ارباب دارالافتاء جامعہ مظاہر علوم سہارنپور، انڈیا

5: ارباب دارالافتاء جامعہ مظاہر علوم (وقف) سہارنپور، انڈیا

6: مولانا عبدالباری فاروقی، مہتمم دارالمبلغین لکھنؤ، انڈیا

7: مفتی صدام حسین، پنجاب، انڈیا

نوٹ: تمام خطوط کے عکسی ثبوت آئندہ صفحات میں ملاحظہ فرمائیں۔

## مفتی ابو القاسم نعمانی مہتمم دار العلوم دیوبند و دار الافتاء کا شکریہ:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مولانا محمد الیاس گھمن

Molana Muhammad Ilyas Ghumman

Cell:0300-4677615

E-mail: ilyasghumman@gmail.com

www.ahnafmedia.com

سرپرست خانقاہ و مرکز اہل السنۃ والجماعۃ سرگودھا ● امیر عالمی اتحاد اہل السنۃ والجماعۃ ● چیف ایگزیکٹو احناف میڈیا سروسز

تاریخ: 25، جولائی 2024ء — حوالہ: ب۔153

### دار الافتاء دار العلوم دیوبند اور مہتمم دار العلوم دیوبند کے لیے اظہارِ تشکر

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

دار الافتاء دار العلوم دیوبند اور مہتمم دار العلوم دیوبند مفتی ابو القاسم نعمانی دامت برکاتہم کا صد بار شکریہ جنہوں نے مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کی گرانقدر خدمات کو قدرِ منزلت کی نگاہ سے دیکھا اور حضرت اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ اور دار العلوم دیوبند کے حوالے سے پھیلائی جانے والی غلط فہمیوں کے تمام دروازے ایک ہی تحریر سے بند کر دیے۔ فجزاھم اللہ احسن الجزاء۔

اللہ تعالیٰ دار العلوم دیوبند کو تمام شرور و فتن سے محفوظ رکھے۔ آمین

والسلام

محتاجِ دعا

محمد الیاس گھمن

دوحہ، قطر

مولانا شاہ عالم گورکھپوری نائب ناظم کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت دیوبند کا شکریہ:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مولانا محمد الیاس گھمن

Molana
Muhammad Ilyas Ghumman
Cell:0300-4677615
E-mail: ilyasghumman@gmail.com
www.ahnafmedia.com

سرپرست خانقاہ و مرکز اہل السنۃ والجماعۃ سرگودھا ● امیر عالمی اتحاد اہل السنۃ والجماعۃ ● چیف ایگزیکٹو احناف میڈیا سروسز

تاریخ:29، جولائی 2024ء حوالہ:ب۔158

مولانا شاہ عالم گورکھپوری حفظہ اللہ کے لیے اظہارِ تشکر

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

میں دل وجان سے بے حد شکریہ ادا کرتا ہوں محترم ومکرم مولانا شاہ عالم گورکھپوری حفظہ اللہ؛ نائب ناظم کل ہند مجلس تحفظ ختم نبوت و مدرس دار العلوم دیوبند کا جنہوں نے مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدماتِ دینیہ خصوصاً احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے فریضہ کی ادائیگی کا علی الاعلان اعتراف کیا اور حضرت اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں پھیلائی جانے والی تمام غلط فہمیوں کو صاف کر دیا۔

فجزاهم الله أحسن الجزاء.

والسلام

محتاجِ دعا

محمد الیاس گھمن

استنبول، ترکیہ

## ارباب دارالافتاء جامعہ مظاہر علوم سہارنپور کا شکریہ:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

Molana
Muhammad Ilyas Ghumman
Cell:0300-4677615
E-mail: ilyasghumman@gmail.com
www.ahnafmedia.com

مولانا محمد الیاس گھمن

سرپرست خانقاہ و مرکز اہل السنۃ والجماعۃ سرگودھا ● امیر عالمی اتحاد اہل السنۃ والجماعۃ ● چیف ایگزیکٹو احناف میڈیا سروسز

تاریخ: 9، اگست 2024ء

حوالہ: ب۔167

دار الافتاء مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور
کے لیے اظہارِ تشکر

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

دار الافتاء مدرسہ مظاہر علوم سہارن پور کا تہ دل سے شکریہ جنہوں نے مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ کی خدمات کو سراہا اور یہ اعتراف کیا کہ کہ آپ رحمہ اللہ نے اھل السنۃ والجماعۃ کے عقائدِ حقہ اور حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کے دفاع میں نمایاں خدمات سر انجام دی ہیں اور آپ اکابر دیوبند کے ترجمان کی حیثیت سے جانے جاتے ہیں۔ دار الافتاء مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور نے حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کے بارے میں پھیلائی جانے والی غلط فہمیوں کو اپنے ایک تصدیق کی فتویٰ سے دور کر دیا ہے۔

اللہ تعالیٰ اربابِ دار الافتاء مدرسہ مظاہر علوم سہارن پور کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین

والسلام

محتاجِ دعا

استنبول، ترکیہ

## اربابِ دار الافتاء مظاہر علوم وقف سہارنپور کا شکریہ:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

Molana Muhammad Ilyas Ghumman

مولانا محمد الیاس گھمن

Cell:0300-4677615

E-mail: ilyasghumman@gmail.com

www.ahnafmedia.com

سرپرست خانقاہ ومرکز اہل السنۃ والجماعۃ سرگودھا ● امیر عالمی اتحاد اہل السنۃ والجماعۃ ● چیف ایگزیکٹو احناف میڈیا سروسز

تاریخ: 14، اگست 2024ء

حوالہ: ب۔173

### دار الافتاء مدرسہ مظاہر علوم (وقف) سہارنپور
### کے لیے اظہارِ تشکر

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

دار الافتاء مدرسہ مظاہر علوم (وقف) سہارن پور کا تہ دل سے شکریہ جنہوں نے مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ کی خدمات کو سراہا اور حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کے بارے میں پھیلائی جانے والی غلط فہمیوں کو دور کیا۔ فجزاھم اللہ احسن الجزاء.

اللہ تعالیٰ اربابِ دار الافتاء مدرسہ مظاہر علوم (وقف) سہارن پور کا حامی وناصر ہو۔ آمین

والسلام

محتاجِ دعا

استنبول، ترکیہ

## مولانا عبد الباری فاروقی مہتمم دارالمبلغین لکھنؤ کا شکریہ:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

Molana
Muhammad Ilyas Ghumman
Cell:0300-4677615
E-mail: ilyasghumman@gmail.com
www.ahnafmedia.com

مولانا محمد الیاس گھمن

سرپرست خانقاہ و مرکز اہل السنۃ والجماعۃ سرگودھا ● امیر عالمی اتحاد اہل السنۃ والجماعۃ ● چیف ایگزیکٹو احناف میڈیا سروسز

تاریخ: 28، اگست 2024ء

حوالہ: ب۔183

### مولانا عبد الباری فاروقی حفظہ اللہ

### کے لیے اظہارِ تشکر

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

مولانا عبد الباری فاروقی حفظہ اللہ (مہتمم دار المبلغین لکھنو، انڈیا) کا تہ دل سے شکریہ جنہوں نے مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ کی خدمات کو سراہا اور اس بات کا اعتراف کیا کہ آپ رحمہ اللہ بافیض عالم دین تھے، دین وشریعت کی اچھی سمجھ رکھتے تھے، رد فرقِ باطلہ سے متعلق اللہ تعالیٰ نے انہیں خاص ذوق سے نوازا تھا اور آپ رحمہ اللہ؛ حضرت سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کی عظمت وفضیلت کے قائل تھے اور ان کا دفاع کرتے تھے۔

آپ حفظہ اللہ نے حضرت اوکاڑوی رحمہ اللہ کے بارے میں پھیلائی جانے والی غلط فہمیوں کو اپنی ایک جامع تحریر کے ذریعے دور کر دیا ہے۔

اللہ تعالیٰ آپ حفظہ اللہ کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین

والسلام

محتاجِ دعا

محمد الیاس گھمن

استنبول، ترکیہ

## مفتی صدام حسین، مفتی اعظم پنجاب، انڈیا کا شکریہ:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مولانا محمد الیاس گھمن

Molana
Muhammad Ilyas Ghumman
Cell:0300-4677615
E-mail: ilyasghumman@gmail.com
www.ahnafmedia.com

سرپرست خانقاہ ومرکز اہل السنۃ والجماعۃ سرگودھا ● امیر عالمی اتحاد اہل السنۃ والجماعۃ ● چیف ایگزیکٹو احناف میڈیا سروسز

تاریخ: یکم، ستمبر 2024ء — حوالہ: ب۔187

محترم ومکرم حضرت مولانا مفتی صدام حسین لدھیانوی حفظہ اللہ، مفتی اعظم پنجاب (انڈیا)

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

آپ نے مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق پھیلائی جانے والی غلط فہمیوں کو اپنی جامع تحریر کے ذریعے دور فرمایا ہے۔ اس پر بندہ دل کی گہرائیوں سے آپ کا شکریہ ادا کرتا ہے کہ آپ نے جس چیز کو حق سمجھا اسے بیان فرمادیا ہے۔ علمائے لدھیانہ کی ایک تاریخ ہے کہ انہوں نے ہمیشہ حق کا ساتھ دیا اور باطل سے براءت کا اظہار کیا ہے۔ آپ نے علمائے لدھیانہ کے احقاقِ حق اور ابطالِ باطل کے فریضہ کے اس تسلسل کو برقرار رکھا ہے جس پر آپ اہلِ حق کی جانب سے شکریہ کے مستحق ہیں۔

یقیناً ہمارے اکابرین علماء ہمارا اثاثہ ہیں۔ اگر ان کی ذات گرامی کو مجروح کر دیا گیا تو آئندہ آنے والی امت کو سابقہ امت سے جوڑنا نہ صرف مشکل بلکہ قریب قریب ناممکن ہو گا لیکن آپ کی بروقت تحریر نے اس خواب کو شرمندہ تعبیر نہ ہونے دیا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو خوب جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین

والسلام

محتاجِ دعا

محمد الیاس گھمن

بحرین

## مفتی مختار اللہ حقانی، جامعہ حقانیہ اکوڑہ خٹک کا شکریہ:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

Molana
Muhammad Ilyas Ghumman
Cell:0300-4677615
E-mail: ilyasghumman@gmail.com
www.ahnafmedia.com

مولانا محمد الیاس گھمن

سرپرست خانقاہ و مرکز اہل السنۃ والجماعۃ سرگودھا ● امیر عالمی اتحاد اہل السنۃ والجماعۃ ● چیف ایگزیکٹو احناف میڈیا سروسز

**تاریخ:** 8۔اگست 2024ء **حوالہ:** ب۔165

### مفتی مختار اللہ حقانی حفظہ اللہ کے لیے اظہارِ تشکر

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

دار العلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک کے منصب دار الافتا پر فائز مفتی مختار اللہ حقانی حفظہ اللہ غیور، صالح اور جید عالم دین ہیں۔ حق گوئی ان کا شیوہ ہے۔ میں ان کا ہم سبق ہوں۔ درجہ اولیٰ میں نے انہی کے ساتھ الجامعۃ البنوریۃ العالمیۃ کراچی میں پڑھا ہے۔ ان کی حق گوئی کا اندازہ صرف ان کی ایک تحریر سے لگائیں جو انہوں نے دار الافتاء دار العلوم دیوبند اور مہتمم دار العلوم دیوبند کی مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں وضاحت کے بعد لکھ کر بھیجی۔

بندہ تہہ دل سے آپ کا شکریہ ادا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کو اپنی شان کے مطابق جزائے خیر عطا فرمائے۔

والسلام

محتاجِ دعا

محمد الیاس گھمن

بدر، سعودی عرب

**مولانا شاہ عالم گورکھپوری دامت برکاتہم کے نام بندہ کا صوتی پیغام (وائس میسج):**

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

مولانا شاہ عالم صاحب دامت برکاتہم یہ میں نے لیٹر پیڈ پہ اپنی طرف سے شکریہ کے خطوط لکھ دیے ہیں آپ ان تمام احباب تک میری طرف سے پہنچادیں گے تو بہت بہتر ہو گا۔ جزاک اللہ خیرا۔

**بندہ کے نام مولانا شاہ عالم دامت برکاتہم کا جوابی صوتی پیغام (وائس میسج):**

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

حضرت والا زیدہ مجدکم العالی!

امید ہے کہ آپ بخیر وعافیت ہوں گے۔ آپ نے شکریہ نامہ تحریر کیا ہے ان اداروں کے نام۔ صحیح معنوں میں تو شکریہ کے آپ مستحق ہیں کہ آپ نے یہ خدمات ان اداروں سے لے لی، یہ ادارے حضرت مولانا امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ سے بڑے نہیں ہیں۔ حضرت مولانا امین صفدر اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ جیسوں سے ہی یہ ادارے بڑے ہیں، یہ مستند اور معتبر اور مقتدر شخصیات اگر ہمارے درمیان مخدوش ہو کے رہ جائیں گی تو ان اداروں کا کام ہی کیا ٹھہرا؟ اور یہ کریں گے کیا؟ ادارے اور کن کے بل بوتے چلیں گے؟

یہ ہمارے وہ اکابر ہیں کہ جنھوں نے اپنی بے لوث قربانیاں دے کر اپنے خون کے ایک ایک قطرے سے ان اداروں کو سینچا ہے، ان کی آبیاری کی ہے اور ان کو اتنا جو بڑا پن دیا ہے وہ ہمارے بڑوں کے کارنامے کی بدولت ہے۔ اگر ہمارے بڑے ہی خدانخواستہ کسی وجہ سے ہمارے درمیان غیر معتبر بن جائیں اور ان کی شخصیت ہی ہمارے درمیان بے اعتبار ہو جائے تو ان اداروں کا وجود بے معنی ہو کر کے رہ جاتا ہے۔

تو صحیح معنوں میں ان بڑی شخصیات میں سے ایک بڑے اللہ والے کو آپ نے ان فتنوں سے بچانے کے لیے جو خدمات لی ہیں، جو تحریک پیش کی ہے، تو تہہ دل سے میں آپ کا ممنون اور ان اداروں کی طرف سے بھی آپ کا شکریہ ادا کرتا ہوں اور امید ہے کہ یہ بھی آپ کا شکر گزار ہوں گے کہ اتنی بڑی ہم سے غلطی سے چوک ہو گئی اور آپ نے اس کی اصلاح کے مواقع فراہم کر دیے۔ بہت حسن و خوبی کے ساتھ اس میں کوئی نام و نمود نہیں، کوئی

نمائش نہیں اور کوئی افتراق نہیں اور کوئی تقابل و تفاضل نہیں بلکہ بہت اچھے انداز میں ماشاء اللہ آپ نے اس کو نبھایا ہے۔

کسی کو بھی اب یہ کہنے کا موقع نہیں رہا کہ ان لوگوں نے اپنی ذات کو اور شخصیات کو نمایاں کرنے کے لیے اس طرح کی بات کی ہے۔ جیسے ہمارے بعض لوگوں نے کہا کہ یہ آپس میں ان دونوں کی لڑائی ہے، آپس میں ان دونوں کے اختلافات ہیں اب انہوں نے ادھر محول کر دیا ہے تو میں نے ان کو جواب دینا بھی مناسب نہیں سمجھا۔ ہم نے کہا کہ بس اتنا آپ نے کہہ دیا بہت بہت شکریہ۔

تو ایسا کچھ نہیں ہے بلکہ آپ نے یہ وہ کام انجام دیا ہے جو ایک لائق سپوت کو انجام دینا چاہیے اپنے باپ اور دادا کے لیے اللہ تعالیٰ آپ کو بھی اور ہمارے حافظ ابرار صاحب کو بھی خیر و عافیت نصیب فرمائے۔ میں ان شاء اللہ ان تمام احباب کو اچھے انداز میں یہ پہنچوا دوں گا۔

والسلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کا ایک بھائی

شاہ عالم گورکھپوری دارالعلوم دیوبند

